ہدیہ عوامی ایڈیشن = /85روپے

| | | | |
|---|---|---|---|
| عوامی ایڈیشن طبع اوّل: | جون2009ء | تعداد: | 1000 |
| عوامی ایڈیشن طبع دوم: | جنوری2010ء | تعداد: | 1000 |
| عوامی ایڈیشن طبع سوم: | اپریل2010ء | تعداد: | 1000 |
| عوامی ایڈیشن طبع چہارم: | فروری2011ء | تعداد: | 1000 |
| عوامی ایڈیشن طبع پنجم: | جنوری2012ء | تعداد: | 1000 |
| عوامی ایڈیشن طبع ششم: | دسمبر2012ء | تعداد: | 1000 |

طابع: روحانی ڈائجسٹ پرنٹرز۔ کراچی


اُن خواتین کے نام جو بیسویں صدی کی آخری دہائی ختم ہونے سے پہلے پوری دنیا کے اقتدارِ اعلیٰ پر فائز ہو کر نورِ اوّل، باعثِ تخلیقِ کائنات، محسنِ انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم کے مشن کی پیش رفت میں انقلاب برپا کر دیں گی۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

# رَبِّ اجۡعَلۡنِىۡ مُقِيۡمَ الصَّلٰوةِ وَمِنۡ ذُرِّيَّتِىۡ

اے میرے پروردگار!
مجھ کو اور میری نسل میں سے لوگوں کو
نماز قائم کرنے والا بنا۔

# اَلصَّلٰوةُ مِعۡرَاجُ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ

—— صلوٰۃ مومنین کی معراج ہے ——

---

معراج کا مفہوم ہے غیب کی دنیا میں داخل ہو جانا۔ مومن کو جب نماز کے ذریعے معراج ہوتی ہے تو اس کے سامنے فرشتے آجاتے ہیں۔ نماز میں آسمانوں کی سیر کرتا ہے اور سیدنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی رحمت سے اسے اللہ تعالیٰ کا عرفان حاصل ہو جاتا ہے۔

---

# انکشاف

یہ دَور بالغ شعور کا دور ہے۔ اب سے پچاس سال پہلے جو بات سائنسی نقطہ نظر سے پچاس سال کے بزرگ نہیں جانتے تھے، آج دس برس کا بچہ جانتا ہے۔ علم و آگاہی اس نقطہ عروج پر ہے جہاں انسان خلا میں چہل قدمی کرنے کا دعویٰ کرتا ہے۔ آواز کے قطر کو کم یا زیادہ کر کے ہزاروں میل کا خیال تصور بن گیا ہے۔ فاصلے سمٹ گئے ہیں۔ جو سفر دنوں اور سالوں میں پورا ہوتا تھا، اب منٹوں اور گھنٹوں کی گرفت میں آگیا ہے۔ نت نئی ایجادات نے ہمارے اوپر یہ راز بھی منکشف کیا ہے کہ انسان کے دماغ میں کھربوں خلیئے (Cells) کام کرتے ہیں اور ہر خلیہ اپنی پوری توانائیوں کے ساتھ انسان کے اندر ایک تخلیقی صلاحیت ہے۔ جی ہاں! یہ ماحول علمی، سائنسی اور خود آگاہی کا ماحول ہے۔ اس ماحول میں کوئی بات اُس وقت قابلِ قبول ہوتی ہے جب اسے سائنسی فارمولوں اور فطرت کے قوانین کے مطابق دلیل کے ساتھ پیش کیا جائے۔ زبان ایسی ہو جو عوام کی سمجھ میں آجائے، اسلوب ایسا ہو جو دل میں اُتر جائے۔

روحانی نماز اس ہی اصول کو سامنے رکھ کر ترتیب دی گئی ہے۔ میں نے کوشش کی ہے کہ اس کتاب میں اَلصَّلوٰۃُ مِعْرَاجُ الْمُومِنِیْن کا سائنسی مفہوم اور قانونِ قدرت کے فارمولوں کی وضاحت ہو جائے تاکہ مغربی علوم سے مرعوب موجودہ نسل اس سے استفادہ کر سکے۔

نماز علم و آگاہی کے سمندر میں سے مخفی خزانوں کو ظاہر کر کے مسائل و مشکلات کا حل، پیچیدہ اور لاعلاج بیماریوں کا شافی علاج پیش کرتی ہے۔ نماز ہمارے اوپر غیب کی دنیا کے دروازے کھول دیتی ہے۔ صحیح طریقہ پر نماز ادا کر کے فرشتوں سے ہم کلامی ہمارے لئے ایک آسان عمل بن جاتا ہے۔

خوف و دہشت میں مبتلا، عدم تحفظ کے احساس میں سسکتی ہوئی اور مصائب و آلام میں گرفتار نوعِ انسانی کے لئے نماز ایک لائحہ عمل ہے جس پر عمل پیرا ہو کر ہم اپنا کھویا ہوا اقتدار دوبارہ حاصل کر کے زندہ قوموں کی صفوں میں ممتاز مقام حاصل کر سکتے ہیں۔ نماز کے ضمن میں یہ بات عرض کر دینا بھی ضروری ہے کہ ایسی نمازیں جن میں حضورِ قلب نہ ہو، بندہ کے لئے انفرادی طور پر محرومی اور اجتماعی طور پر ادبار بن جاتی ہے۔

پارہ، سورہ الماعون میں ہے:

"پس ویل یعنی ہلاکت و خرابی اور عذاب کی سختی ہے اِن نمازیوں کے لئے جو اپنی نمازوں کی حقیقت، معانی اور مفہوم سے بے خبر ہیں۔"

دعا ہے اللہ تعالیٰ عامتہ المسلمین کو صحیح نماز ادا کرنے کی توفیق عطا کریں اور سیدنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ارشاد عالی اَلصَّلوٰۃُ مِعْرَاجُ الْمُومِنِیْنَ کے مطابق نماز کے ذریعے ہمیں اللہ تعالیٰ کا عرفان حاصل ہو۔

# فہرست مضامین

# نماز مومن کی معراج

نماز اس مخصوص عبادت کا نام ہے جس میں بندے کا اپنے خالق کے ساتھ براہِ راست ایک ربط اور تعلق قائم ہو جاتا ہے۔ نماز ارکانِ اسلام میں وہ رکن ہے جسے کوئی باہوش و حواس مسلمان کسی حالت میں نہیں چھوڑ سکتا۔ قرآن پاک میں تقریباً" سو جگہ نماز کے قیام کی تاکید کی گئی ہے جس سے اس اہم اسلامی رکن کی فضیلت، عظمت و جلالت اور اہمیت کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے۔ عبادات میں نماز کو ایک مرکزی حیثیت حاصل ہے۔ یہ بندے کو ایک ایسی روحانی کیفیت سے آشنا کرتی ہے جس سے بندہ اپنی اور اپنے ماحول میں موجود ہر چیز کی نفی کر کے اللہ تعالیٰ کی حضوری حاصل کرتا ہے۔ نماز انسان کے باطنی حواس کے لئے ایک پاسبان کی حیثیت رکھتی ہے اور لوگوں میں اجتماعی نظم و ضبط کی تشکیل کرتی ہے۔ نماز کے اخلاقی، تمدّنی، معاشرتی، جسمانی و روحانی بے شمار فوائد ہیں۔ اجتماعی نماز کی پابندی باہمی تعلقات میں استحکام پیدا کرتی

ہے۔ صلوٰۃ (نماز) عربی زبان کا لفظ ہے۔ اس کے معنی دعا، تسبیح، استغفار، رحمت، تعریف اور طلبِ رحمت کے ہیں۔ نماز کے معنی تعظیم کے بھی ہیں۔ یعنی صلوٰۃ اس عبادت کا نام ہے جس میں اللہ تعالیٰ کی بڑائی اور تعظیم بیان کرنا مقصود ہے۔ نماز کو ٹھیک طریقہ پر ادا کرنا اوّلین رکنِ دین ہے۔ قبولیتِ نماز سے دین و دنیا کی ساری سربلندیاں حاصل ہو جاتی ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ارشاد فرمایا ہے:۔

"یہ ایسی کتاب ہے جس میں کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں۔ ان لوگوں کو ہدایت بخشتی ہے جو متّقی ہیں اور متّقی وہ لوگ ہیں جو غیب پر یقین رکھتے ہیں اور قائم کرتے ہیں صلوٰۃ اور جو کچھ ہم نے دے رکھا ہے انہیں، اس میں سے خرچ کرتے ہیں۔" (سورہ بقرہ)

اللہ تعالیٰ کے ارشاد کے مطابق نماز بندے کو منکرات اور فواحشات سے روکتی ہے۔ نماز کے بارے میں خالقِ کائنات کا فرمان یہ بھی ہے:۔

"اور وہ لوگ جو نمازی ہیں اور اپنی نمازوں سے بے خبر ہیں ایسی نمازیں ان کے اپنے لئے ہلاکت اور بربادی بن جاتی ہیں۔" (سورہ الماعون)

سیدنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد ہے:۔



اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "میں نے تمہاری امت پر پانچ نمازیں فرض کی ہیں اور میں نے اس کا ذمہ لے لیا ہے کہ جو شخص ان پانچ نمازوں کو ان کے وقت پر ادا کرنے کا اہتمام کرے اس کو میں اپنی ذمہ داری پر جنت میں داخل کروں گا۔"

آدمی جب نماز کے لئے قیام کرتا ہے تو جنت کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ نمازی اور اللہ تعالیٰ کے درمیان حائل پردے ہٹ جاتے ہیں۔

نماز مومن کا نور ہے۔

سجدہ کی حالت میں نمازی کا سر اللہ تعالیٰ کے قدموں میں ہوتا ہے۔

نماز مومنوں کی معراج ہے۔

دنیا کے ہر آسمانی مذہب میں خدا کی یاد کا حکم اور اس یاد کے لئے قوانین موجود ہیں۔ اسلام میں اگر حمد و تسبیح ہے تو یہودیوں میں مزمور، عیسائیوں میں دعا، پارسیوں میں زمزمہ اور ہندوؤں میں بھجن ہیں اور دن رات میں اس فریضہ کے ادا کرنے کے لئے ہر ایک میں اوقات کا تعین بھی ہے۔ نماز، یہی وجہ ہے کہ اعمال میں ایک ایسا عمل ہے جس پر دنیا کے مذاہب متّفق ہیں۔ قرآن پاک کی تعلیم کے مطابق ہر پیغمبر نے اپنی امت کو صلوٰۃ قائم کرنے کی تعلیم دی ہے اور اس کی تاکید کی ہے۔

ملتِ ابراہیمی میں اس کی حیثیت بہت ممتاز ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جب اپنے صاحبزادے حضرت اسماعیل علیہ السلام کو مکہ کی ویران سرزمین میں آباد کیا تو اس کی غرض یہ بتائی کہ:۔

رَبَّنَا لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ (سورہ ابراہیم آیت ۳۷)

"اے ہمارے پروردگار تاکہ وہ صلوٰۃ قائم کریں۔"

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے اور اپنی نسل کیلئے یہ دعا کی:۔

رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ۔

(سورہ ابراہیم آیت ۴۰)

"اے میرے پروردگار مجھ کو اور میری نسل میں سے لوگوں کو صلوٰۃ قائم کرنے والا بنا۔"

حضرت اسماعیل علیہ السلام کے بارے میں قرآن پاک کا ارشاد ہے:۔

وَكَانَ يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ (سورہ مریم آیت ۵۵)

"اور وہ اپنے اہل و عیال کو صلوٰۃ کا حکم دیتے تھے۔"

حضرت لوط، حضرت اسحاق، حضرت یعقوب علیہم السلام اور ان کی نسل کے پیغمبروں کے متعلق قرآن کہتا ہے:۔

وَاَوْحَيْنَا اِلَيْهِمْ فِعْلَ الْخَيْرٰتِ وَاِقَامَ الصَّلٰوةِ

(سورہ انبیاء آیت ۷۳)



"اور ہم نے ان کو نیک کاموں کے کرنے اور صلوٰۃ قائم کرنے کی وحی کی۔"

حضرت لقمان علیہ السلام نے اپنے لختِ جگر کو یہ نصیحت فرمائی:۔

يٰبُنَيَّ اَقِمِ الصَّلٰوةَ (سورہ لقمان آیت ۱۷)

"اے میرے بیٹے صلوٰۃ قائم کر۔"

اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے فرمایا:۔

وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِيْ (سورہ طٰہٰ آیت ۱۴)

"اور میری یاد کے لئے صلوٰۃ قائم کر۔"

حضرت موسیٰ اور ہارون علیہم السلام کو اور ان کے ساتھ بنی اسرائیل کو حکم ہوتا ہے۔

وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ (سورہ یونس آیت ۷)

"اور صلوٰۃ قائم کرو۔"

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہتے ہیں:۔

وَاَوْصٰنِيْ بِالصَّلٰوةِ (سورہ مریم آیت ۳۱)

"اور خدا نے صلوٰۃ کا حکم دیا ہے۔"

قرآن سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ اسلام کے زمانے میں بھی عرب میں بعض یہود اور عیسائی قائم الصلوٰۃ تھے۔ ارشاد ہے:۔

مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اُمَّةٌ قَائِمَةٌ يَّتْلُوْنَ اٰيٰتِ اللّٰهِ اٰنَآءَ الَّيْلِ وَهُمْ يَسْجُدُوْنَ (سورہ آل عمران آیت ۱۱۳)

"اہل کتاب میں کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو راتوں کو کھڑے ہو کر خدا کی آیتیں پڑھتے ہیں اور وہ سجدہ کرتے ہیں۔"

وَالَّذِيْنَ يُمَسِّكُوْنَ بِالْكِتٰبِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ الْمُصْلِحِيْنَ (سورہ اعراف آیت ۱۷۰)

"اور جو لوگ محکم پکڑتے ہیں کتاب کو اور قائم رکھتے ہیں صلوٰۃ کو، ہم ضائع نہیں کرتے اجر نیکی کرنے والوں کے۔"

## نماز کی روحانی غرض و غایت

حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ ایک رات جب آپؐ اعتکاف میں بیٹھے تھے تو آپؐ نے فرمایا "لوگو! نمازی جب نماز میں مشغول ہوتا ہے تو اپنے رب سے سرگوشی کرتا ہے، اس کو جاننا چاہئے کہ وہ کیا عرض معروض کر رہا ہے۔"

## عقیدہ

انسانی زندگی کا مطالعہ کیا جائے تو یہ بات سامنے آتی ہے کہ انسانی زندگی میں کسی نہ کسی عقیدے کا ہونا لازمی ہے۔ اس کے بغیر انسانی زندگی نامکمل اور ادھوری رہ جاتی ہے۔ جس طرح خدا کے اوپر یقین



رکھنا اور خدا کو حاضر و ناظر جاننا ایک عقیدہ ہے، اسی طرح خدا کا انکار اور کفران بھی عقیدے کے دائرے میں آتا ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ اس کا نام بد عقیدگی ہے یا یوں کہئے کہ ایسا آدمی اللہ تعالیٰ کا کفران کرنے کے عقیدے پر قائم ہے۔ زندگی میں جب عقیدہ زیر بحث آتا ہے تو یہ بات ضروری ہو جاتی ہے کہ اس عقیدے پر قائم رہنے کے لئے کچھ قواعد و ضوابط مرتب کئے جائیں۔ قرآن پاک میں تفکر کرنے سے یہ بات واضح طور پر سامنے آجاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس بات کی دعوت اور ترغیب دیتے ہیں کہ بندہ اس عقیدے پر قائم رہے کہ پرستش اور عبادت کے لائق اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی ہستی نہیں ہے۔ تمام انبیائے کرامؑ نے اسی طرز فکر سے نوع انسان کو روشناس کرایا ہے اور اس طرز فکر کو بالذات قائم رکھنے کے لئے زندگی گزارنے کے اصول و قواعد مرتب کئے ہیں۔ اگر حقیقت بیں نظروں سے دیکھا جائے تو یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ ہر عمل اور ہر حرکت میں بندہ اللہ تعالیٰ کا محتاجِ کرم ہے۔ پیدائش ہو، پیدائش کے بعد بچپن لڑکپن اور جوانی کا زمانہ ہو یا انحطاط اور انحطاط کے بعد دوسرے عالم کی زندگی ہو، ہم ہر حال میں اللہ تعالیٰ کے کرم اور اس کی رحمت کے محتاج ہیں۔

## نماز پڑھنا اور قائم کرنا

ابھی ہم نے بتایا ہے کہ نماز کے ایک معنی رحمت بھی ہیں۔ یعنی

نماز اللہ تعالیٰ کی رحمت کے حصول کا ایک ذریعہ ہے۔ آقائے نامدار خاتم النبیین تاجدار دوعالم حضور اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا یہ بہت بڑا اعجاز ہے کہ آپؐ نے اپنی امت اور بنی نوع انسان کے لئے حصول رحمت کا ایک ایسا طریقہ عطا فرمایا جس طریقہ میں انسانی زندگی کی ہر حرکت سمو دی گئی ہے۔ مقصد یہ ہے کہ انسان ہر حالت میں اور زندگی کی ہر حرکت میں اللہ تعالیٰ کی رحمت کے ساتھ وابستہ رہے۔ ہم جب نماز کے اندر حرکات و سکنات کا مطالعہ کرتے ہیں تو یہ بات پوری طرح واضح ہوجاتی ہے کہ انسانی زندگی کی کوئی حرکت ایسی نہیں ہے جس کو حضورؐ نے نماز میں شامل نہ کر دیا ہو۔ مثلاً ہاتھ اُٹھانا' بلند کرنا' ہاتھ ہلانا' ہاتھ باندھنا' ہاتھوں سے جسم کو چُھونا' کھڑا ہونا' جھکنا' لیٹنا' بیٹھنا' بولنا' دیکھنا' سننا' سر گھما کر اِدھر اُدھر سمتوں کا تعیّن کرنا۔ غرض زندگی کی ہر حالت نماز کے اندر موجود ہے۔ مقصد واضح ہے کہ انسان خواہ کسی بھی کام میں مصروف ہو یا کوئی بھی حرکت کرے اُس کا ذہن اللہ تعالیٰ کے ساتھ قائم رہے اور یہ عمل عادت بن کر اس کی زندگی پر مُحیط ہوجائے حتّٰی کہ ہر آن' ہر لمحہ اور ہر سانس میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ اس کی وابستگی یقینی عمل بن جائے۔

ہم جب نیت باندھتے ہیں تو ہاتھ اوپر اُٹھا کر کانوں کو چُھوتے ہیں اور پھر اَللّٰہُ اَکْبَرْ کہتے ہوئے ہاتھ باندھ لیتے ہیں۔ نماز شروع کرنے سے



پہلے یہ بات ہماری نیت میں ہوتی ہے کہ ہم یہ کام اللہ کے لئے کر رہے ہیں۔ نیت کا تعلق دماغ سے ہے یعنی پہلے ہم دماغی اور ذہنی طور پر خود کو اللہ تبارک و تعالیٰ کے حضور پیش کرتے ہیں۔

ابتدائے آفرینش سے اب تک جتنی بھی ایجادات و ترقیات ہوئی ہیں ان کا تعلق پہلے دماغ سے ہے اور اس کے بعد ہاتھوں سے۔ جب ہم نماز کے لئے ہاتھ اٹھاتے ہیں اور اللہ کی عظمت کا اقرار کرتے ہیں تو اس کا مفہوم یہ ہوتا ہے کہ ہم اپنی تمام ذہنی اور دماغی صلاحیتیں اور ترقی و ایجادات کا رشتہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ قائم کردیتے ہیں۔ یعنی یہ کہ نوعِ انسانی سے جو ایجادات معرضِ وجود میں آئی ہیں یا آئیں گی' ان کا تعلق ان صلاحیتوں سے ہے جو اللہ تعالیٰ نے ہمیں عطا کی ہیں۔ ہم سُبْحانَکَ اللّٰھُمّ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی پاکیزگی بیان کرتے ہیں اور اس بات کا اعتراف کرتے ہیں کہ ہمارے اندر بولنے اور بات کرنے' سوچنے اور سمجھنے کی جو صلاحیت موجود ہے وہ دراصل اللہ تعالیٰ کا ایک وصف ہے اور ہمارے اوپر اللہ تعالیٰ کا ایک انعام ہے۔ الحمد شریف پڑھ کر ہم اپنی نفی کرتے ہیں اور اس بات کا اقرار کرتے ہیں کہ فی الواقع تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ ہی کو زیب دیتی ہیں اور وہی ہمیں ہدایت بخشتا ہے اور اسی کے انعام و اکرام سے فلاح یافتہ ہوکر ہم صراط مستقیم پر گامزن ہیں۔

الحمد شریف کے بعد ہم قرآن پاک کی کوئی سورہ تلاوت کرتے ہیں۔ مثلاً ہم سورہ اخلاص (قل ہو اللہ شریف) پڑھ کر برملا اس بات کا اعتراف کرتے ہیں کہ اللہ یکتا ہے اور مخلوق یکتا نہیں ہے۔ اللہ احتیاج نہیں رکھتا' وہ کسی کا محتاج نہیں اور سب اس کے محتاج ہیں۔ اللہ نہ کسی کا بیٹا ہے اور نہ باپ ہے۔ اللہ کی ذات منفرد ہے' یکتا ہے' واحد ہے' لاانتہا ہے' غیر متغیر ہے اور اس کا کوئی خاندان نہیں۔ اب ہم اللہ کی بڑائی کا اقرار کرتے ہوئے جھک جاتے ہیں اور پھر کھڑے ہوجاتے ہیں۔ کھڑے ہونے کے بعد ایسی حالت میں چلے جاتے ہیں جس حالت کو لیٹنے سے قریب ترین کہا جا سکتا ہے۔ پھر اٹھ کر بیٹھ جاتے ہیں پھر سجدے میں چلے جاتے ہیں پھر اٹھ کر کھڑے ہوجاتے ہیں۔ آخری رکعت میں کافی دیر نہایت سکون اور آرام سے بیٹھ کر ادھر اُدھر دیکھ کر سلام پھیر دیتے ہیں۔

غور و فکر کا مقام ہے کہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے زندگی میں ہر وہ حرکت جو انسانوں سے سرزد ہوتی ہے سب کی سب نماز میں سمو دی ہے۔ مقصد یہی ہے کہ انسان کچھ بھی کرے' کسی بھی حال میں رہے اُٹھے' بیٹھے' جھکے' کچھ بولے' ادھر اُدھر دیکھے' ہاتھ پیر ہلائے' کچھ سوچے ہر حالت میں اس کا ذہنی ارتباط اللہ تعالیٰ کے ساتھ قائم رہے۔ قرآن پاک میں جتنی جگہ نماز کا تذکرہ ہوا ہے وہاں اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد کہ

قائم کرو صلوٰۃ اور وہ لوگ جو قائم کرتے ہیں صلوٰۃ وغیرہ وغیرہ پر غور کرنا ضروری ہے۔ قرآن پاک میں نماز قائم کرنے کی ہدایت کی گئی ہے' یہ نہیں کہا گیا ہے کہ نماز پڑھو۔

## نماز اور آتش پرست

نماز پڑھنے اور قائم کرنے میں بہت فرق ہے۔ قرآن کریم میں پڑھنے کے الفاظ بھی ہیں:-

"اے (محمدؐ) جو کپڑے میں لپٹ رہے ہو' رات کو قیام کیا کرو مگر تھوڑی سی رات یعنی نصف رات یا اس سے کچھ کم یا کچھ زیادہ اور قرآن کو ٹھہر ٹھہر کر پڑھا کرو۔" (سورہ مزمل)

فارسی زبان کا ایک لفظ ہے "نماز خواندن" یعنی نماز پڑھنا۔ یہ لفظ آتش پرستوں کے یہاں رائج ہے جب وہ اپنی کتاب "ژندواوستا" پڑھ کر آگ کے سامنے جھکتے ہیں تو اس کو نماز خواندن یعنی نماز پڑھنا کہتے ہیں۔ عربی سے جب اردو زبان میں ترجمہ کیا گیا تو یہ سہو ہوا کہ "صلوٰۃ قائم کرو" کا ترجمہ "نماز پڑھنا" کردیا گیا۔ حالانکہ قرآن پاک کے ارشاد کے مطابق صلوٰۃ کا ترجمہ صلوٰۃ ہی ہونا چاہئے تھا جس طرح کلمہ طیبہ کا ترجمہ کلمہ طیبہ ہے۔ اللہ کا ترجمہ اللہ ہے' رحمان کا ترجمہ رحمان ہے' پیغمبر کا ترجمہ پیغمبر ہے' رسول کا ترجمہ رسول ہے وغیرہ وغیرہ۔ قرآن پاک کے ارشاد کے مطابق قائم کرو صلوٰۃ اور اردو ترجمہ کے مطابق نماز

پڑھو کے معنی و مفہوم میں بڑا فرق واقع ہوجاتا ہے۔

## انبیاء کی طرز فکر

قانون یہ ہے کہ جب تک ہماری فکر اپنی پوری صلاحیتوں اور اپنی تمام تر توجہ کے ساتھ ایک نقطے کو تلاش نہ کرلے اور ہماری فکر کسی ایک جگہ پر قائم نہ ہوجائے ہم اس چیز کے صحیح مفہوم اور معنویت سے بے خبر رہتے ہیں۔ دماغی انتشار اور خیالات کی یلغار کے ساتھ ہم کوئی بھی کام کریں، اس کا صحیح نتیجہ مرتب نہیں ہوتا۔ دراصل کسی چیز کے اندر اس کا وصف اور اس وصف میں معنویت سے ہی کوئی نتیجہ مرتب ہوتا ہے مثلاً پانی سے پیاس اس لئے بجھ جاتی ہے کہ پانی کا وصف خشک رگوں کو سیراب کرنا ہے، آگ سے کھانا اس لئے پک جاتا ہے کہ آگ کا وصف یہ ہے کہ وہ اپنی حدّت اور گرمی سے چیزوں کو گلا کر قابل ہضم بنا دیتی ہے۔ جب تک ہمارے ذہن میں فی الواقع کسی چیز کا وصف اور معنویت موجود نہیں ہوتی ہم اس چیز سے کوئی فائدہ حاصل نہیں کر سکتے۔ صلوٰۃ (نماز) کی حکمت اور معنویت پر اگر غور کیا جائے تو ایک ہی بات وجہ تسکین بنتی ہے کہ نماز اللہ تعالیٰ سے قریب ہونے کا اور اللہ تعالیٰ کو پہچاننے کا ایک موثر اور یقینی ذریعہ ہے۔ لیکن کسی چیز سے قریب ہونا اور کسی چیز کو پہچاننا اس وقت ممکن ہے جب آدمی اس شئے کی طرف ہمہ تن متوجہ ہوجائے۔ جب تک آدمی کسی چیز کی معنویت



میں خود کو گم نہ کردے اس وقت تک وہ اس کی کُنہ سے واقف نہیں ہوتا اور معنویت میں گم ہوجانا اس وقت ممکن ہے جب عقل و فہم اور سوچ کا ہر زاویہ کسی ایک نقطہ پر مرکوز ہوجائے۔ یعنی کسی چیز کی حقیقت معلوم کرنے کے لئے وہ شعوری اور لاشعوری طور پر اس چیز سے اپنا ایک ربط قائم کرلے۔ وہ زندگی کا کوئی کام اور زندگی کی کوئی حرکت کرے، ذہنی طور پر اس کی تمام تر توجہ اس چیز کی معنویت تلاش کرنے میں مصروف رہے۔ انبیائے کرام کے اندر یہی طرز فکر کام کرتی تھی۔ وہ ہر کام اور ہر عمل کا رخ ارادتاً" اور طبعاً" اللہ تعالیٰ کی طرف موڑ دیتے تھے یعنی ان کے ذہن میں یہ بات راسخ ہوتی ہے کہ ہمارا ہر کام اللہ تعالیٰ کے لئے ہے۔ انبیائے کرام نے اسی طرز فکر کی تبلیغ کی ہے اور اسی طرز فکر کو اپنانے کی پوری نوع انسانی کو ترغیب دی ہے اور اپنی ساری زندگی اسی طرز عمل میں گزاری ہے۔

## امت کے لئے پروگرام

تمام آسمانی صحائف اور قرآن پاک سے یہ بات ثابت ہے کہ فی الواقع انسان کی اپنی کوئی حیثیت نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:-

"تم ہماری سماعت سے سنتے ہو، ہماری بصارت سے دیکھتے ہو، ہمارے فواد سے سوچتے ہو، تمہارا آنا ہماری طرف سے ہے اور تم ہماری ہی طرف لوٹ جاؤ گے۔ اللہ ہر شے پر محیط ہے، اللہ ہی ابتدا ہے، اللہ

ہی انتہا ہے' اللہ ہی ظاہر ہے' اللہ ہی باطن ہے۔ جہاں تم ایک ہو وہاں دوسرا اللہ ہے اور جہاں تم دو ہو وہاں تیسرا اللہ ہے۔ اللہ ہی پیدا کرتا ہے اور اللہ ہی پیدائش کے بعد پرورش کے وسائل فراہم کرتا ہے اور اللہ ہی ہے جو بے حساب رزق عطا فرماتا ہے۔"

ہر نبی نے اللہ تعالیٰ کے حکم سے اپنی امت کے لئے ایک پروگرام ترتیب دیا ہے اس پروگرام میں بنیادی بات یہ رہی ہے کہ بندے کا اللہ سے ایک رشتہ قائم ہوجائے۔ انبیائے کرام نے ہمیں بتایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو اس لئے تخلیق کیا ہے کہ بندے اللہ تعالیٰ کو پہچان لیں اور ان کا ذہنی ارتباط اللہ تعالیٰ کے ساتھ قائم و دائم رہے۔
قربان جائیے اپنے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور اللہ کے محبوب پر کہ جنہوں نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ ربط قائم کرنے کے لئے قیام صلوٰۃ کی صورت میں ایک طریقہ متعین فرمادیا ہے۔ جیسا کہ ہم پچھلے صفحات میں عرض کرچکے ہیں کہ غور و فکر کرنے کے بعد یہ بات پوری طرح واضح ہوجاتی ہے کہ نماز میں زندگی کا ہر عمل اور ہر حرکت موجود ہے۔ گو یہ اعمال و حرکات بظاہر جسمانی ہیں لیکن ان کا مقصد اللہ تعالیٰ کے سامنے حضوری اور عرفانِ حق کا حصول ہے۔

## آدم و حوا

اللہ تعالیٰ نے آدم سے ارشاد فرمایا:-

"اے آدم! تم اپنی بیوی کے ساتھ جنت میں سکونت اختیار کرو اور جہاں سے دل چاہے کھاؤ پیو خوش ہوکر لیکن اس درخت کے قریب مت جانا اور اگر تم نے حکم عدولی کی تو تمہارا شمار ظالموں میں ہوگا۔"

آدم نے جب تک حکم عدولی نہیں کی وہ جنت کی نعمتوں سے مستفیض ہوتے رہے اور جب وہ نافرمانی کے مرتکب ہوئے تو جنت کی فضا نے ان کو رد کردیا اور وہ اسفل السافلین میں پھینک دیئے گئے۔

"اور ہم نے انسان کو بہترین صناعی کے ساتھ تخلیق کیا اور پھر پھینک دیا اسفل السافلین میں۔" (سورہ التین)

انسان کے اندر دو دماغ کام کرتے ہیں ایک دماغ جنتی دماغ ہے یعنی آدم کی وہ حیثیت جب وہ نافرمانی کا مرتکب نہیں ہوا تھا اور دوسرا اسفل السافلین کا دماغ ہے جو نافرمانی کے بعد وجود میں آیا۔ اللہ تعالیٰ کے دیئے ہوئے اختیارات کے تحت جنت میں آدم کے اندر صرف ایک دماغ تھا جس کا شیوہ فرمانبردار ہوکر زندگی گزارنا تھا اور جب آدم اپنا اختیار استعمال کرکے نافرمانی کا مرتکب ہوا تو اس دماغ کے ساتھ ایک دوسرا ذیلی دماغ وجود میں آگیا جو نافرمانی اور حکم عدولی کا دماغ قرار پایا۔ جب تک آدم و حوّا جنت کے دماغ کی حدود میں زندگی گزارتے رہے وہ ٹائم اسپیس (Time and Space) کی قید سے آزاد رہے لیکن جب انہوں نے اللہ تعالیٰ کے حکم کے خلاف عمل کیا تو ان کے اوپر ٹائم

اسپیس مسلط ہوگیا یعنی آزاد ذہن قید و بند اور صعوبت کی بلاؤں میں گرفتار ہوگیا۔ ٹائم اسپیس میں قید ہوکر زندگی گزارنے کے لئے اس نے نئے اصول و قواعد مرتب کرلئے مثلاً بھوک و پیاس کے تقاضوں کو پورا کرنے کے لئے کھیتی باڑی کا اہتمام اور محنت و مشقت کے ساتھ انتظار کی زحمت کو بھی گلے لگانا پڑا جب کہ جنت میں اس کے لئے انتظار نام کی کوئی شے نہیں تھی۔ آدمؑ نے اللہ تعالیٰ کے حضور اپنی غلطی کا اعتراف کیا اور عفو و درگزر کی درخواست پیش کی۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:-

"ہم اپنے بندے بھیجتے رہیں گے جو تمہیں صراط مستقیم کی ہدایت کریں گے اور جو لوگ ان برگزیدہ پیغمبروں کی ہدایت پر عمل پیرا ہوں گے ہم انہیں ان کا اصل وطن جنت دوبارہ عطا فرمادیں گے۔"

آدم جنت میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کے مرتکب ہوئے تو اللہ تعالیٰ سے وہ ربط قائم نہیں رہا جو نافرمانی کے ارتکاب سے پہلے تھا چونکہ یہ ربط (عارضی طور پر) ٹوٹ گیا تھا اس لئے جنت کے دماغ نے انہیں رد کردیا۔ عربی کی ایک مثل ہے کہ ہر چیز اپنی اصل کی طرف لوٹتی ہے۔ لہٰذا ہمیں اس دماغ کو حاصل کرنے کے لئے جو ٹائم اسپیس سے آزاد ہے وہی طریقہ اختیار کرنا ہوگا جس طریقے سے ہم نے اس دماغ کو کھویا ہے یعنی ہم اپنے اختیار کے تحت اس دماغ کو رد کریں جس کی حدود میں رہ کر ہم آزاد دماغ سے دور ہیں اور جس کی حدود کے تعین سے ہمارا وہ ربط قائم نہیں رہا جو جنت میں تھا۔ اس ربط کو تلاش کرنا اور اس ربط کو قائم کرنا قرآن پاک کی زبان میں قیامِ صلوٰۃ ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے "قائم کرو صلوٰۃ" یعنی اللہ تعالیٰ کے ساتھ اپنا ربط اور تعلق قائم کرو۔ ایسا ربط جو زندگی کے ہر حال و قال میں قائم رہے۔

ہم جب کوئی چیز حاصل کرتے ہیں تو اس کے لئے ہمیں ایثار کرنا پڑتا ہے۔ وقت کا ایثار، صلاحیت کا ایثار، دماغ اور جسمانی صحت کا ایثار، ایثار جتنا بڑھتا چلا جاتا ہے اسی مناسبت سے ہم حصول مقصد میں کامیاب ہوجاتے ہیں۔

## شعور اور لاشعور

انسان دو رخ سے مرکب ہے، ایک شعور دوسرا لاشعور۔ شعور اس دماغ کا نام ہے جو بیداری میں کام کرتا ہے اور لاشعور اس دماغ کا نام ہے جو خواب اور نیند میں کام کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کے مطابق بیداری کے حواس اور خواب کے حواس ایک ہی ہیں۔ فرق صرف یہ ہے کہ بیداری کے حواس میں آدمی کے اوپر ٹائم اسپیس (Time and Space) مسلّط رہتا ہے اور خواب کی حالت میں آدمی ٹائم اسپیس سے آزاد ہوجاتا ہے۔ ٹائم اسپیس سے آزادی حاصل کرنے کے لئے ہمارے سامنے اس کے علاوہ اور کوئی طریقہ نہیں کہ ہم

بیداری کے حواس کو مغلوب کریں اور خواب کے حواس کو اپنے لئے زندگی قرار دیں۔ موجودہ صورتِ حال یہ ہے کہ ہمارے اوپر بیداری کے حواس غالب ہیں اور خواب کے حواس مغلوب ہیں۔ ہم غالب و مغلوب حواس میں ردّوبدل ہو رہے ہیں یعنی کبھی ہم بیداری کے حواس میں سرگرم عمل ہوتے ہیں اور کبھی ہم ٹائم اسپیس سے آزاد حواس (خواب) میں زندگی گزارتے ہیں۔ قرآن پاک نے ان حواسوں کا تذکرہ رات اور دن کے نام سے کیا ہے۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:۔

"ہم داخل کرتے ہیں رات کو دن میں اور داخل کرتے ہیں دن کو رات میں۔"

دوسری جگہ ارشاد فرمایا:۔

"نکالتے ہیں دن کو رات میں سے اور نکالتے ہیں رات کو دن میں سے۔"

یعنی حواس ایک ہی ہیں ان میں صرف درجہ بندی ہوتی رہتی ہے۔ دن کے حواس میں زمان و مکان کی پابندی ضروری ہے لیکن رات کے حواس میں مکانیت اور زمانیت لازمی نہیں ہے۔ رات کے یہی حواس ہیں جو غیب میں سفر کرنے کا ذریعہ بنتے ہیں اور ان ہی حواس سے انسان برزخ، اعراف، ملائکہ اور ملاءِ اعلیٰ کا عرفان حاصل کرتا ہے۔ حضرت موسیٰؑ کے تذکرے میں اللہ ربّ العزت فرماتے ہیں۔



اور وعدہ کیا ہم نے موسیٰ سے تیس راتوں کا اور پورا کیا ان کو دس سے تب پوری ہوئی مدت تیرے رب کی چالیس رات۔

اللہ تعالیٰ فرما رہے ہیں کہ چالیس رات میں تورات (غیبی انکشافات) ہم نے موسیٰ کو عطا فرمائی۔ فرمان خداوندی بہت زیادہ غور طلب ہے۔ اللہ تعالیٰ نے یہ نہیں فرمایا کہ ہم نے چالیس دن میں وعدہ پورا کیا، صرف رات کا تذکرہ فرمایا ہے۔ ظاہر ہے حضرت موسیٰ نے جب چالیس دن اور چالیس رات کوہِ طور پر قیام فرمایا تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ چالیس دن اور چالیس رات حضرت موسیٰ کے اوپر رات کے حواس غالب رہے۔

سیدنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی معراج کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:۔

"پاک ہے وہ جو لے گیا ایک رات اپنے بندے کو مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ کی طرف تاکہ اسے اپنی نشانیوں کا مشاہدہ کروائے۔"

رات کے حواس میں (سونے کی حالت میں) ہم نہ کھاتے ہیں، نہ بات کرتے ہیں اور نہ ہی ارادتاً ذہن کو دنیاوی معاملات میں استعمال کرتے ہیں۔ قیام صلوٰۃ کا پروگرام ہمیں یہی عمل اختیار کرنے کا حکم دیتا ہے۔ نماز کی حالت میں ہمارے اوپر تقریباً وہ تمام حواس وارد ہوجاتے ہیں جن کا نام رات ہے۔

# نماز اور معراج

حضور اکرمؐ کا ارشاد ہے۔ "نماز مومن کی معراج ہے۔"

ہم جب معراج کے معنی اور مفہوم کی طرف متوجہ ہوتے ہیں تو ہمارے سامنے یہ بات آتی ہے کہ معراج دراصل غیبی دنیا کے انکشاف کا متبادل نام ہے۔ سیدنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی معراج کے حالات جب ہم پڑھتے ہیں تو ان تمام حالات سے ہمیں غیب میں بسنے والی دنیا کا شعوری طور پر عرفان حاصل ہوتا ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام تمام قدروں سے ہٹ کر Time & Space کو نظرانداز فرماتے ہوئے جسمانی طور پر مسجدِ اقصیٰ تشریف لے گئے۔ وہاں موجود انبیاء نے حضورؐ کی امامت میں نماز ادا کی پھر آسمانوں پر تشریف لے گئے۔ پہلا آسمان، دوسرا آسمان، تیسرا آسمان، چوتھا آسمان، پانچواں آسمان، چھٹا آسمان، ساتواں آسمان اور پھر عرش پر قیام فرمایا۔ آسمانوں میں مقیم حضرات سے ملاقات کی جنت دوزخ کے حالات حضورؐ کے سامنے آئے۔ فرشتوں



سے گفتگو ہوئی اور پھر حضورؐ کو معراج میں ایسا مقام عطا ہوا کہ جہاں اللہ تعالیٰ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان دو کمانوں کا فاصلہ رہ گیا یا اس سے بھی کم۔ اللہ تعالیٰ نے جو دل چاہا اپنے بندے سے راز و نیاز کی باتیں کیں اور ساتھ ہی فرمایا کہ دل نے جو کچھ دیکھا جھوٹ نہیں دیکھا۔ معراج کے اس لطیف اور پُرانوار واقعہ سے یہ بات سند کے طور پر پیش کی جاسکتی ہے کہ معراج کے معنی اور مفہوم غیب کی دنیا سے روشناسی ہے۔ یہ معراج حضورؐ کی معراج ہے۔ رسولؐ اپنی امت کے لئے نماز کو معراج فرماتے ہیں یعنی جب کوئی مومن نماز میں قیام کرتا ہے تو اس کے دماغ میں وہ دریچہ کُھل جاتا ہے جس میں سے وہ غیب کی دنیا میں داخل ہو کر وہاں کے حالات سے واقف ہوجاتا ہے۔ فرشتوں کا مشاہدہ کرتا ہے نور کے ہالے میں بند ہو کر اور ٹائم اسپیس سے آزاد ہونے کے بعد اس کی پرواز آسمانوں کی رفعت کو چھولیتی ہے اور پھر وہ عرشِ معلیٰ پر اللہ کے سامنے سربسجود ہوجاتا ہے وہ مومن جو نماز میں معراج حاصل کرلیتا ہے اس کے اوپر اللہ تعالیٰ کی صفات کا نور بارش بن کر برستا ہے۔

یہ بات ذہن نشیں رکھنا ضروری ہے کہ حضورؐ کے کسی اُمتی کی معراج روحانی طور پر اللہ تعالیٰ کی صفات تک ہوتی ہے یعنی کوئی اُمتی نماز کے ذریعے فرشتوں سے ہمکلام ہوسکتا ہے، جنت کی سیر کرسکتا ہے

اور انتہا یہ کہ ترقی کرکے اللہ تعالیٰ کا عارف بن سکتا ہے۔ ایسے مومن کو یہ شرف حاصل ہوجاتا ہے کہ وہ عرش و کرسی کو دیکھ لیتا ہے اور اس کی آنکھیں اللہ تعالیٰ کا دیدار کرلیتی ہیں۔ کان اللہ تعالیٰ کی آواز سنتے ہیں اور دل اللہ تعالیٰ کی قربت سے آشنا ہوجاتا ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی معراج جسمانی و روحانی ہے اور یہ ایک ایسا اعلیٰ مقام ہے جو صرف حضورؐ کے لئے مخصوص ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو بیتُ المعمور تک رسائی حاصل ہوئی ہے۔ بیت المعمور سے آگے حجابِ عظمت، حجابِ کبریا اور حجابِ محمود کے مقامات ہیں۔ حجاب محمود کے بعد مقامِ محمود ہے اور یہ وہی مقام اعلیٰ ہے جہاں حضورؐ معراج میں اللہ تعالیٰ سے ہمکلام ہوئے اور اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:۔

"ہم نے اپنے بندے سے جو چاہا باتیں کیں، دل نے جو دیکھا جھوٹ نہیں دیکھا۔" (سورہ نجم)

## عاشق و محبوب کی نماز

نماز کی حقیقت سے آشنا ہونے کے لئے اپنی روح کا عرفان حاصل کرنا ضروری ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشادِ گرامی ہے کہ حضورِ قلب کے بغیر نماز نہیں ہوتی یعنی جب تک نماز میں حضورِ قلب نہ ہو اور آدمی تمام وسوسوں اور منتشر خیالی سے آزاد نہ ہو، فی الحقیقت اس کی نماز، نماز نہیں ہے۔ یہ ایسا عمل ہے جس کو جسمانی حرکت تو کہا



جا سکتا ہے لیکن اس عمل میں روحانی قدریں شامل نہیں ہوتیں۔ جب کوئی بندہ روح کی گہرائیوں کے ساتھ نماز قائم کرتا ہے تو اس کے اوپر سے اس دماغ کی گرفت ٹوٹ جاتی ہے جس دماغ کو ہم نے نافرمانی کا دماغ کہا ہے۔ جب کسی بندے کے اوپر سے نافرمانی کے دماغ کی گرفت کمزور ہوجاتی ہے تو اس کے اوپر جنت کے دماغ کا غلبہ ہوجاتا ہے اور جنت کا دماغ ٹائم اسپیس کی حد بندیوں سے آزاد ہوتا ہے۔ جب ٹائم اسپیس سے آزاد دماغ کے ساتھ ہم اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرتے ہیں تو ہمارے اوپر انوار کا نزول ہونے لگتا ہے اور حالتِ نماز میں مفروضہ حواس (Fiction) سے ہمارا رشتہ منقطع ہوجاتا ہے۔ اس بے خبری کا نام استغراق ہے یعنی بندہ اللہ کی تجلیات اور انوار میں جذب ہوکر کھوجاتا ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل تھا کہ جب نماز کا وقت ہوجاتا تو ہم سے ایسے لاتعلق ہوجاتے تھے کہ جیسے کوئی شناسائی نہ ہو۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنی نماز میں اس قدر قیام فرماتے تھے کہ آپؐ کے پائے مبارک متورم ہوجاتے تھے۔

## حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نماز

کُتبِ حدیث میں ہے کہ ایک دفعہ صبح کی نماز کے لئے آپؐ دیر

سے تشریف لائے۔ نماز کے بعد لوگوں کو اشارہ کیا کہ اپنی اپنی جگہ بیٹھے رہیں پھر فرمایا کہ آج شب جب میں نے اتنی رکعتیں ادا کیں جتنی میرے لئے مقدر تھیں تو میں غنودگی کے عالم میں چلا گیا۔ میں نے دیکھا کہ جمالِ الٰہی بے پردہ میرے سامنے ہے۔ خطاب ہوا "یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)! تم جانتے ہو فرشتگانِ خاص کس امر میں گفتگو کررہے ہیں؟" عرض کیا "ہاں، اے میرے رب! اُن اعمال کی نسبت گفتگو کررہے ہیں جو گناہوں کو مٹا دیتے ہیں" پوچھا "وہ کیا ہیں؟" عرض کیا "صلوٰۃ باجماعت کے لئے قدم اُٹھانا، اس کے بعد مسجد میں ٹھہر جانا اور ناگواری کے باوجود وضو کرنا جو ایسا کرے گا اس کی زندگی اور موت دونوں میں خیر ہے وہ گناہوں سے ایسا ہی پاک ہوجائے گا جیسا اس دن تھا جب اس کی ماں نے اسے جنم دیا۔" پھر سوال ہوا "یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) درجات کیا ہیں؟" عرض کیا "کھانا کھلانا، نرمی سے باتیں کرنا، جب دنیا سوئی ہوئی ہو اُٹھ کر صلوٰۃ قائم کرنا۔" پھر حکم ہوا "اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)! مجھ سے مانگو۔" میں نے عرض کیا "خداوندا! میں نیک کاموں کے کرنے اور بُرے کاموں سے بچنے اور غریبوں سے محبت کرنے کی توفیق چاہتا ہوں۔ میری مغفرت کر، مجھ پر رحم فرما۔ جب کسی قوم کو تو آزمانا چاہے، مجھے بے آزمائے اٹھالینا، میں تیری محبت کا اور تجھ سے جو محبت رکھے اس کی محبت کا اور جو عمل مجھ کو تیری محبت کے



قریب کردے اس کی محبت کا خواستگار ہوں۔"

ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز کسوف (سورج گرہن کے وقت کی نماز) ادا فرمارہے تھے اور بہت دیر تک قرآت، رکوع اور سجود میں مشغول رہے اسی اثنا میں صحابہؓ نے دیکھا کہ آپؐ نے ایک بار ہاتھ آگے بڑھایا۔ پھر دیکھا کہ آپ قدرے پیچھے ہٹے بعد میں لوگوں نے دریافت کیا تو فرمایا کہ اس وقت میرے سامنے وہ تمام چیزیں پیش کی گئیں جن کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے جنت اور دوزخ کی تمثیل اسی دیوار کے پاس دکھائی گئی۔ میں نے بہشت کو دیکھا کہ انگور کے خوشے لٹک رہے ہیں، چاہا کہ توڑلوں اگر میں توڑ سکتا تو تم تاقیامت اس کو کھاسکتے تھے پھر میں نے دوزخ کو دیکھا جس سے زیادہ کوئی بھیانک چیز میں نے آج تک نہیں دیکھی۔

## حضرت ابوبکر صدیقؓ کی نماز

حضرت ابوبکر صدیقؓ جب نماز قائم کرنے کے لئے کھڑے ہوتے تھے تو ان کے اوپر شدت سے رقت طاری ہوجاتی تھی اور گداز سے معمور فضا میں غیر مسلم عورتیں اور بچے بھی رونے لگتے تھے۔

## حضرت عمرؓ کی نماز

حضرت عمرؓ قیامِ صلوٰۃ میں اتنے زور سے روتے تھے کہ رونے کی

آواز پچھلی صف تک پہنچتی تھی۔ فاروق اعظمؓ فجر کی نماز کی امامت فرما رہے ہیں۔ صحابہ کرام صف در صف ایستادہ ہیں۔ دفعتاً" ایک ازلی شقی اور بدبخت خنجر ہاتھ میں لئے ہوئے آگے بڑھتا ہے اور خلیفہ ثانی کے شکم مبارک کو چاک کردیتا ہے۔ عمر فاروقؓ غش کھا کر گر پڑتے ہیں۔ خون کا فوارہ اُبل پڑتا ہے اس ہولناک منظر میں بھی صفیں اپنی جگہ قائم رہتی ہیں۔ حضرت عبدالرحمان بن عوفؓ آگے بڑھتے ہیں اور امامت کے فرائض پورے کرتے ہیں۔ دوگانہ نماز پوری ہونے کے بعد خلیفہء وقت کو اُٹھایا جاتا ہے۔

## حضرت علیؓ کی نماز

حضرت علی کرم اللہ وجہہ جب نماز کا ارادہ کرتے تو آپؓ کے بدن پر لرزہ طاری ہوجاتا تھا اور چہرے کا رنگ بدل جاتا تھا۔ آپؓ فرمایا کرتے تھے "اس امانت کو اٹھانے کا وقت آن پہنچا ہے جسے آسمانوں اور زمین کے سامنے پیش کیا گیا لیکن وہ اسے اٹھانے کی ہمت نہ کرسکے۔"

حضرت علیؓ کی ران میں ایک تیر لگا اور آر پار ہوگیا۔ جب تیر نکالنے کی کوشش کی گئی تو آپؓ کو بہت تکلیف محسوس ہوئی۔ کسی صحابی نے مشورہ دیا کہ تیر اُس وقت نکالا جائے جب آپؓ نماز میں ہوں۔ چنانچہ آپؓ نے نماز کی نیت باندھی اور اس حد تک یکسو ہوگئے



کہ گردوپیش کی کوئی خبر نہ رہی۔ تیر کو نہایت آسانی کے ساتھ نکال کر مرہم پٹی کردی گئی اور آپ کو تکلیف کا قطعاً احساس نہ ہوا۔

## حضرت حسنؓ کی نماز

حضرت حسنؓ نے فرمایا کہ نمازی کے لئے تین خصوصی عزتیں ہیں:-

پہلی یہ کہ جب وہ نماز کے لئے کھڑا ہوتا ہے تو اس کے سر سے آسمان تک رحمت الٰہی گھٹا بن جاتی ہے اور اس کے اوپر انوار بارش کی طرح برستے ہیں۔

دوسری یہ کہ فرشتے اس کے چاروں طرف جمع ہوجاتے ہیں اور اس کو اپنے گھیرے میں لے لیتے ہیں اور

تیسری بات یہ کہ ایک فرشتہ پکارتا ہے کہ اے نمازی اگر تُو دیکھ لے کہ تیرے سامنے کون ہے اور تُو کس سے بات کررہا ہے تو خدا کی قسم تو قیامت تک سلام نہ پھیرے۔

## حضرت انسؓ کی نماز

نماز میں آپ کے اوپر اس قدر محویت طاری ہوجاتی تھی کہ قیام اور سجدہ کا وقفہ طویل سے طویل تر ہوجاتا تھا لوگ سمجھتے تھے کہ بھول گئے ہیں۔

## حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کی نماز

حضرت عبداللہ بن زبیرؓ جب صلوٰۃ (اللہ کے ساتھ ربط) قائم کرتے تھے تو کئی کئی سورتوں کی تلاوت کرجاتے تھے اور اس طرح قیام کرتے تھے کہ لگتا تھا کہ کوئی ستون کھڑا ہے جب سجدہ میں جاتے تو اتنی دیر تک سجدہ میں رہتے تھے کہ حرم شریف کے کبوتر ان کی پیٹھ پر آکر بیٹھ جاتے تھے۔

## حضرت اویس قرنیؒ کی نماز

حضرت اویس قرنیؒ ساری رات نہیں سوتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ تعجب ہے کہ فرشتے تو عبادت کرتے کرتے تھکتے نہیں اور ہم اشرف المخلوقات ہوکر تھک جائیں اور آرام کی نیند سو جائیں۔

## حضرت زین العابدینؓ کی نماز

حضرت زین العابدینؓ ایک روز مسجد میں نماز ادا کر رہے تھے کہ یکایک مسجد کے چھپّر میں آگ لگ گئی اور آناً" فاناً" بھڑک اُٹھی لیکن آپ بدستور نماز میں مصروف رہے۔ یہ واقعہ دیکھ کر لوگ جمع ہوگئے بہت شور مچایا لیکن آپ کو خبر تک نہ ہوئی۔ جب آپ نماز سے فارغ ہوئے اور باہر تشریف لائے تو لوگوں نے عرض کیا کہ حضرت ہم نے اتنی زور زور سے آوازیں دیں لیکن آپ نے پرواہ تک نہ کی۔ آپ نے



فرمایا کہ تم مجھے دنیا کی آگ سے بچانے کی کوشش کر رہے تھے مگر میں اُس وقت خدا کے دربار میں کھڑا ہوا تھا۔

## حضرت رابعہ بصریؒ کی نماز

حضرت رابعہ بصریؒ دن رات کا اکثر حصہ نماز میں گزارتی تھیں اور فرمایا کرتی تھیں کہ بخدا اتنی نماز کے قیام سے میری غرض ثواب حاصل کرنا نہیں ہے بلکہ یہ چند رکعتیں اس لئے ادا کرلیتی ہوں تاکہ قیامت کے دن دوسرے انبیائے کرام کے سامنے سیدنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام یہ فرما کر سُرخرو ہوں کہ یہ نماز میری امت میں سے ایک عورت کی ہے۔

## حضرت سفیان ثوریؒ کی نماز

حضرت سفیان ثوریؒ ایک دن خانہ کعبہ کے قریب قائمُ الصلوٰۃ تھے جب آپ سجدے میں گئے تو کسی دشمن نے پاؤں کی انگلیاں کاٹ دیں۔ سلام پھیر تو خون پڑا ہوا دیکھا اور پھر پاؤں میں تکلیف محسوس کی تب آپ کو معلوم ہوا کہ کسی شخص نے انگلیاں کاٹ ڈالی ہیں۔

## حضرت مسلم بن بشارؒ کی نماز

حضرت مسلم بن بشارؒ کی شخصیت بہت بارعب تھی۔ آپ کے رُعب کا یہ عالم تھا کہ آپ جب باہر سے گھر میں تشریف لاتے تو گھر

والے آپ کے رعب کی وجہ سے بالکل خاموش ہو جاتے تھے لیکن نماز میں وہ اس طرح محو و مستغرق ہو جاتے تھے کہ بچوں کے شور کا آپ کو قطعاً علم نہیں ہوتا تھا۔

ایک دفعہ آپؒ اپنے کمرے میں نماز کی نیت باندھے ہوئے تھے کہ اتفاق سے اس کمرے کے کسی کونے میں آگ لگ گئی لیکن آپ نماز میں مشغول رہے۔ سلام پھیرنے کے بعد گھر والوں نے کہا کہ تمام محلے والے آگ بجھانے کے لئے جمع ہو گئے اور آپ نے نماز نہ چھوڑی حالانکہ ایسے وقت میں تو فرض نماز کی نیت توڑنا بھی جائز ہے۔ آپ نے فرمایا اگر مجھے خبر ہوتی تو ضرور نیت توڑ دیتا۔

## ایک عورت کی نماز

حضرت عبداللہ بن مبارک علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں کہ مجھے وہ عورت خوب یاد ہے جسے میں نے بچپن میں دیکھا جو بہت عبادت گزار تھی۔ بحالتِ نماز اس عورت کے چالیس مرتبہ بچھو نے ڈنک مارا مگر اس کی حالت میں ذرہ برابر تغیّر نہ ہوا۔ جب وہ نماز سے فارغ ہوئی تو میں نے کہا "اے اماں! اس بچھو کو تم نے کیوں نہیں ہٹایا؟" اس نے کہا "اے فرزند! تُو ابھی بچہ ہے یہ کیسے جائز تھا، میں اپنے رب کے کام میں مشغول تھی اپنا کام کیسے کرتی؟"



## ایک بزرگ کی نماز

حضرت ابوالخیر اقطع رحمتہ اللہ علیہ کے پاؤں میں آکلہ تھا۔ طبیبوں نے مشورہ دیا کہ یہ پاؤں کٹوا دینا چاہئے مگر وہ راضی نہ ہوئے۔ آپ کے مریدوں نے طبیبوں سے کہا کہ نماز کی حالت میں ان کا پاؤں کاٹ دیا جائے کیونکہ اس وقت انہیں اپنی خبر نہیں ہوتی چنانچہ ایسا ہی کیا گیا جب وہ نماز سے فارغ ہوئے تو دیکھا کہ پاؤں کٹا ہوا تھا۔



# نماز دُکھوں کا علاج

نماز دراصل ایسا نظام ہے جو انسان کو اپنی رُوح سے قریب کر دیتا ہے اور جب کوئی بندہ اپنی روح کو جان لیتا ہے تو اس کے سامنے یہ بات آجاتی ہے کہ خود اللہ اس کی رہنمائی کرتا ہے۔ اب آپ اس بات کا اندازہ لگائیے کہ آپ کی ہستی اس وقت کیا ہوتی ہے اور آپ اللہ کے کتنے قریب ہوتے ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ اس طرز عمل میں ہماری ہر تحریک اللہ کی تحریک پر مبنی ہوتی ہے۔

اس طرز عمل کی نفسیاتی گہرائی پر غور کریں کہ انسان خالصتاً للہ جب کوئی کام کرتا ہے تو اسے کتنی بڑی خوشی حاصل ہوتی ہے۔ وہ خوشی اس کے اندر سما جاتی ہے جو اس کی روح کے کونے کونے کو منور کر دیتی ہے۔ اس خوشی سے اس کی روح اتنی ہلکی ہو جاتی ہے کہ وہ اپنے جسم کو بُھول جاتا ہے۔ اگر ہم اپنے بزرگوں کے حالاتِ زندگی پر نظر ڈالیں تو یہ بات سامنے آتی ہے کہ گویا وہ اسی قسم کی زندگی گزارتے تھے جس طرح



ایک عام آدمی زندگی گزارتا ہے لیکن فرق صرف اتنا ہے کہ وہ طرز عمل کی لذّت سے آشنا تھے جب کہ ہم اس سے آشنا نہیں ہیں۔ کیا سیدنا حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے ہر امتی کے لئے یہ ممکن نہیں جیسا کہ ہمارے بزرگوں کے لئے ممکن ہوا؟ یقیناً ہم سب کے لئے ممکن ہے لیکن ہم غفلت میں ہیں۔ ہمارے بزرگوں نے اس لذت سے آشنا ہو کر نماز اور حقیقی نماز کی برکت سے ایک بڑی جماعت کی شکل اختیار کی اور چند لوگوں کی جمیعت نے دنیا کو الٹ پلٹ کر اس کا نقشہ بدل دیا۔ مگر جب مسلمانوں نے نماز کو نماز کی طرح ادا کرنا چھوڑ دیا اور اس مقدس کیمیا اثر عبادت کو ایک رسم بنالیا تو قدرت نے اس پاداش میں ہم سے ہر قسم کی سرداری اور حاکیت چھین لی۔ ہماری روح میں حرارت باقی نہ رہی، سوز و گداز، عجز و انکسار، حِلم و علم، فہم و عقل اور فکرِ سلیم سے ہم تہی دامن ہو گئے۔ نماز میں ارتکازِ توجہ روح کا عرفان، دل کا گداز اور اللہ سے دوستی نہ ہو تو ایسی نماز اس جسم کی طرح ہے جس میں روح نہیں ہے۔ اگر ہم اپنی نمازیں اللہ اور اس کے رسولؐ کے بتائے ہوئے طریقوں پر ادا کرتے ہیں تو پھر ہماری نمازیں، نمازیں کیوں نہیں ہیں، ہم ان برکات و انعامات سے کیوں بے بہرہ ہیں جن سے ہمارے اسلاف مالا مال تھے؟

اللہ اور اس کے برحق رسول مقبول سرورِ کونین صلی اللہ علیہ

وسلم کے ارشاد کے مطابق نماز ہمارے تمام دکھوں کا علاج اور ہمارے اندر ہر زخم کو مندمل کرنے کے لئے مرہم اور ہر درد کا مداوا ہے لیکن ہم نے اپنی مصلحتوں کے پیشِ نظر اس عملِ خیر کو بے روح بنانے میں کوئی کسر نہیں اُٹھا رکھی۔

تمام نبیوں نے خدا پرستی اور نیک عمل کی دعوت دی ہے۔ وہ ان مقدس اور پاکباز ہستیوں میں ہیں جن کے اوپر خدا کا انعام ہوا اور جو سعادت اور کامیابیوں کے لئے چُن لئے گئے لیکن سعادت نا آشنا، شقاوت پسند لوگوں نے اللہ کے فرستادہ، صالح اور راست باز قدسی نفس حضرات کی تعلیمات کو فراموش کر دیا اور شیطان کے پیروکار بن گئے۔

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:۔

"لیکن ان کے بعد پھر ایسے ناخلف جانشیں ہوئے جنہوں نے نماز کی حقیقت کھو دی اور اپنی نفسانی خواہشات کے پیچھے پڑ گئے سو قریب ہے ان کی سرکشی ان کے آگے آئے۔" (سورہ ۱۹۔ آیت ۵۹)

آیت مبارکہ کا مفہوم یہ ہے کہ صلوٰۃ عبادت کا جوہر ہے اگر ہم اس کی حقیقت سے باخبر نہ ہوئے تو سب کچھ ضائع ہو گیا۔

علم اخلاقیات پر اگر غور کیا جائے تو ترقی کا سب سے بڑا اور سب سے موثر ذریعہ انسان کا ذاتی وصف (Character) ہے اور وصف کی کامل تصویر نماز کی حرکات و سکنات سے بنی ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ



والسلام کے ارشاد کے مطابق کردار کی بہترین محرک نماز ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کا فرمان ہے۔

"قائم کرو صلوٰۃ اور ادا کرو زکوٰۃ۔ یاد رکھو جو کچھ بھی تم اپنے لئے سرمایہ پہلے سے فراہم کرو گے اللہ کے پاس اس کے نتائج موجود پاؤ گے۔ تم جو کچھ بھی کرتے ہو اللہ اسے دیکھ رہا ہے۔" (پارہ ۲، آیت ۱۱)

ایک اور جگہ ارشاد فرمایا۔

"اے ایمان والو! صبر اور صلوٰۃ سے سہارا پکڑو، یقین کرو اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔" (سورہ بقرہ، آیت ۱۵۲)

یہی دو قوتیں ہیں جن کے ذریعے ہم اپنی تمام مشکلات، آزمائشوں، تکلیفوں، ذلّت و رسوائی سے نجات پا سکتے ہیں۔ اگر مسلمانوں میں یہ دو قوتیں جمع ہو جائیں تو دنیاوی بادشاہت کا سہرا ان کے سر پر سجے گا۔ دین و دنیا میں کبھی ناکام نہ ہوں گے۔

صلوٰۃ روحانیت کا سرچشمہ ہے۔ صلوٰۃ ایک ایسا قلعہ ہے جو برائیوں کے لشکر سے ہماری حفاظت کرتا ہے۔ صلوٰۃ (نماز) انسان کو تمام برائیوں سے روکتی ہے۔ صرف حرکات کو پورا کر لینے کا نام نماز نہیں ہے۔ نماز کی غرض و غایت کا علم ہونا بھی ضروری ہے۔ قرآن رسمی نماز قائم کرنے کا حکم نہیں دیتا، تمام ارکان کی تکمیل کا حکم دیتا ہے۔ صاف صاف اور واضح طور پر کہتا ہے کہ ذہنی یکسوئی اور حضورِ

قلب کے بغیر نماز، نماز نہیں ہے۔

"کتاب میں سے جو تم پر وحی اُتری اس کو پڑھو اور نماز قائم کرو، بے شک صلوٰۃ بداخلاقیوں اور برائیوں سے روکتی ہے اور اللہ تعالیٰ کا ذکر سب سے اعلیٰ اور افضل ہے۔ اللہ تمہاری کاریگری خوب جانتا ہے۔" (القرآن-۲۹:۴۵)

## نماز میں خیالات کی یلغار

عام طور سے لوگ اس بات کی شکایت کرتے ہیں کہ نماز میں یک سوئی نہیں ہوتی اور جیسے ہی نماز کی نیت باندھتے ہیں، خیالات کی یلغار ہوجاتی ہے۔ بعض اوقات تو یہ بھی یاد نہیں رہتا کہ ہم نے نماز میں کون کون سی صورتیں پڑھی ہیں۔ سلام پھیرنے کے بعد کچھ ایسا تاثر قائم ہوتا ہے کہ ایک بوجھ تھا جو اتار کر پھینک دیا گیا۔ نہ کوئی کیفیت ہوتی ہے اور نہ کوئی سرور حاصل ہوتا ہے جب کہ نماز اطمینانِ قلب اور غیب کی دنیا سے متعارف ہونے کا ایک بڑا ذریعہ ہے۔ اس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ ہم نماز کی ادائیگی میں اتنی جلدی کرتے ہیں کہ نماز کا مقصد ہی فوت ہوجاتا ہے۔ جتنی دیر میں خشوع و خضوع کے ساتھ ایک رکعت بھی ختم نہیں ہوتی اتنی دیر میں پوری نماز ختم کرلی جاتی ہے۔ رکوع و سجود میں اتنی جلدی کا مظاہرہ کیا جاتا ہے کہ اتنی دیر میں ایک بار سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیم اور سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی نہیں کہا جاسکتا۔



رکوع میں ذرا جُھکے، گھٹنوں پر ہاتھ رکھے، سر اٹھایا، کمر سیدھی بھی نہیں ہوئی کہ سجدے میں چلے گئے، سجدے میں سے اٹھے، ابھی صحیح طرح بیٹھے بھی نہ تھے کہ دوسرا سجدہ کیا اور اٹھ کھڑے ہوئے۔

یاد رکھئے! اس طرح نماز ادا کرنا نماز کی بے حرمتی ہے اور اللہ تعالیٰ کے حضور گستاخی ہے۔ ایسی نماز ہرگز نماز نہیں ہے بلکہ ایک ناقص عمل ہے جو قیامت کے روز ہمارے لئے وجہ شرمندگی و پشیمانی بن جائے گا اور ہمیں اس سے کوئی فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ بدترین چوری کرنے والا وہ شخص ہے جو نماز میں چوری کرے۔ صحابہ کرامؓ نے عرض کیا "یا رسول اللہؐ! نماز میں کس طرح چوری کرے گا؟" فرمایا "نماز میں اچھی طرح رکوع و سجدہ نہ کرنا نماز میں چوری ہے۔"



# اذان کی علمی توجیہہ

اذان حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کے زمانے سے رائج ہے۔ جب ابراہیمؑ نے بیت اللہ کی تعمیر مکمل کرلی تو انہوں نے اللہ تعالیٰ سے عرض کیا۔

"تعمیر تو میں نے ختم کرلی ہے۔"

اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"لوگوں میں حج کا اعلان کردو۔"

حضرت ابراہیمؑ نے عرض کیا۔

"پروردگارِ عالم! میری آواز کہاں تک پہنچے گی؟"

اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"تم اعلان کردو، پہنچانا میرے ذمے ہے۔"

عرض کیا۔

"کن الفاظ میں دعوت دوں؟"



اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

"کہو۔ لوگو! تم پر قدیم گھر کا حج کرنا فرض کردیا گیا ہے تو آسمان اور زمین والوں نے سن لیا۔ کیا تم نہیں دیکھ رہے ہو کہ وہ دُور دُور کے شہروں سے لبیک کہتے ہوئے کس طرح آتے ہیں۔"

ایک اور روایت ہے کہ حضرت ابراہیمؑ کوہ قبس پر چڑھ گئے اور انگلیاں اپنے کانوں میں رکھ لیں اور اعلان کیا۔

"لوگو! اللہ تعالیٰ نے تم پر حج فرض کیا ہے۔ لہٰذا تم اپنے پروردگار کا حکم قبول کرو۔"

تو روحوں نے مردوں کی پیٹھ میں اور عورتوں کے بطن میں لبیک کہا۔ پس قیامت تک حج کرنے والے وہی لوگ ہیں جنہوں نے اُس روز حضرت ابراہیمؑ کے اعلان پر لبیک کہا۔

ہمارا عام مشاہدہ ہے کہ ہم جب کسی سے ہمکلام ہونا چاہتے ہیں تو اسے اپنی طرف متوجہ کرتے ہیں۔ متوجہ کرنے کے بہت سے طریقے ہوسکتے ہیں۔ کوئی چیز بجا کر متوجہ کیا جائے، آواز دے کر متوجہ کیا جائے، کسی کے ذریعے پیغام بھیج کر متوجہ کیا جائے یا ذہنی اور روحانی طور پر ارتکازِ توجہ کے ساتھ متوجہ کیا جائے۔

ہر مذہب میں اپنے پیروکاروں کو متوجہ کرنے کے لئے کوئی نہ کوئی طریقہ رائج ہے۔ کہیں گھنٹہ اور گھڑیال بجا کر لوگوں کو پرستش اور

عبادت کے لئے جمع کیا جاتا ہے تو کہیں سنکھ بجا کر پجاریوں کو پوجا پاٹ
کی دعوت دیجاتی ہے اور لوگوں کو ایک مرکز پر جمع کیا جاتا ہے۔

نوعِ انسانی میں جو چیز رائج ہوجاتی ہے وہ برقرار رہتی ہے۔ صرف
طرزوں میں تبدیلی واقع ہوتی رہتی ہے۔ اسلام نے امتِ مسلمہ کو ایک
مرکز پر جمع کرنے اور اللہ کی پرستش کے لئے بُلانے کا جو طریقہ وضع کیا
ہے، اس کا نام "اذان" ہے۔ اذان اپنی جگہ عبادت بھی ہے۔ اسلام
نے اللہ کے نام کی منادی کرنے والوں کو عزت سے سرفراز کیا ہے۔
ایک آدمی صاف ستھرے لباس کے ساتھ ایک اونچے مقام پر کھڑا ہوکر
ادب و احترام کے جذبے سے سرشار بہ آواز بلند صدا لگاتا ہے اللّٰہُ
اکبر اللّٰہُ اکبر۔ پھر وہ اللہ کی بادشاہی اور حاکمیت کی شہادت دیتا ہے اور
ساتھ ہی ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی گواہی دیتا ہے۔ پھر وہ
اپنے دائیں بائیں اعلان کرتا ہے، نماز خیر و برکت ہے، نماز فلاح دارین
ہے۔ یہ اعلان اللہ کی بڑائی سے شروع ہوتا اور اللہ کی عظمت و رحمت
پر ختم ہوجاتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اذان سے یہ بات پوری طرح واضح
کردی جاتی ہے کہ ہر کام کی ابتدا اور ہر کام کی انتہا اللہ ہے۔

اذان دینے والا بندہ خوش الحان ہونا چاہئے۔ اس کے دل و دماغ
روشن اور پاکیزہ ہونے چاہئیں اس لئے کہ آواز کے ساتھ جذبات بھی
نشر ہوتے ہیں۔ اگر موذن کے جذبات لطیف نہیں ہیں اور اس کا دماغ



محلّہ سے آنے والی خوراک اور روٹیوں میں ملوث ہے تو ایسے آدمی کا
ذہن گُداز سے خالی ہوگا اور جب ذہن میں گداز نہیں ہوگا تو آواز کے
صوتی اثرات دوسرے لوگوں کو متاثر نہیں کریں گے۔ نمازیوں کے اوپر
بھی یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ موذن کو اس کے شایان شان درجہ دیں
اور اس کی عزت و تکریم میں کمی نہ آنے دیں۔



کرنا' لیٹ کر یا سہارا لے کر سو جانا' بیماری یا کسی اور وجہ سے بے ہوش ہو جانا' دیوانگی یا پاگل پن طاری ہو جانا' نماز میں قہقہہ مار کر ہنسنا۔

وضو کرنے سے پہلے یہ نیت کرنی چاہئے کہ یہ وضو نماز کے لئے ہے۔





# تیمّم کے مسائل

وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰى اَوْ عَلٰى سَفَرٍ اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَآئِطِ اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ نَجِدُوْا مَآءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ مِّنْهُ۔ (سورہ مائدہ آیت ۶)

ترجمہ۔ اور اگر تم بیمار ہو یا سفر کے اوپر یا تم سے کوئی مکان ضرور سے آئے یا صحبت کرو تم عورتوں سے پس نہ پاؤ تم پانی پس قصد کرلو تم پاک مٹی کا پس ملو اپنے چہروں کو اور اپنے ہاتھوں کو اس سے۔

اس آیت میں تیمّم کا حکم بیان کیا گیا ہے۔ تیمّم کے احکامات سن ۵ھ میں نازل ہوئے۔ تیمّم ضرورت کے وقت وضو اور غسل دونوں کا قائم مقام ہے۔

تیمّم کرتے وقت دل میں یہ نیت ہو کہ میں ناپاکی دور کرنے اور نماز قائم کرنے کے لئے تیمّم کرتا ہوں۔ دونوں ہاتھوں کو پاک مٹی پر اچھی طرح لگا کر دونوں ہاتھ چہرہ پر پھیرے جائیں۔ پھر پہلے کی طرح دونوں

ہاتھ مٹی پر مار کر داہنے ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر اور بائیں کو داہنے ہاتھ پر کہنیوں تک پھیرا جائے۔ ہاتھ اس طرح پھیرے جائیں کہ کوئی جگہ خالی نہ رہے۔

پاک مٹی، ریت، پتھر، مٹی کے کچے یا پکے بغیر روغن والے برتن، کچی یا پکی مٹی کی اینٹیں، پتھر یا چونے کی دیوار، گیرو، ملتانی، پاک غبار، ان سب چیزوں میں سے جو بھی دستیاب ہو اس سے تیمم کیا جاسکتا ہے۔

لکڑی، لوہا، سونا، چاندی، تانبا، پیتل، المونیم، شیشہ، رانگ، جست، گیہوں، جو، ہر قسم کا غلہ، کپڑا ان تمام چیزوں پر تیمم ناجائز ہے۔

یوں سمجھئے کہ جو چیزیں آگ میں پگھل جاتی ہیں یا جل کر راکھ ہوجاتی ہیں ان سب پر تیمم نہیں ہوتا۔ البتہ ان چیزوں پر اگر اتنا غبار ہو کہ ہاتھ مارنے سے اڑنے لگے یا اس چیز پر ہاتھ مارنے سے نشان پڑجائے تو تیمم کرنا جائز ہے۔

جن چیزوں سے وضو ٹوٹتا ہے، ان سے تیمم بھی ساقط ہوجاتا ہے۔

اُس وقت جب بیماری کی وجہ سے پانی نقصان کرتا ہو، تیمم کرنا درست ہے لیکن اگر ٹھنڈا پانی نقصان کرتا ہو اور گرم پانی سے نقصان نہ ہو تو گرم پانی سے وضو اور غسل کرنا ضروری ہے اگر کوئی ایسی جگہ ہے جہاں گرم پانی دستیاب نہیں ہے تو تیمم کرلینا صحیح ہے۔

کسی کو غسل کی حاجت ہے اور وہ غسل کا تیمم کرلے تو وہی تیمم



وضو کے تیمم کا، قائم مقام ہوجائے گا، بشرطیکہ وضو نہ کرسکتا ہو۔

ریل میں سیٹوں اور گدوں وغیرہ پر جو گرد و غبار جم جاتا ہے اس پر تیمم جائز ہے، یہ وہم نہیں کرنا چاہئے کہ یہ غبار پاک ہے یا ناپاک ہے۔ ریل میں جہاں مسافر جوتے پہن کر چلتے پھرتے ہیں، وہ مٹی ناپاک ہے، اس سے تیمم درست نہیں۔

تیمم کرتے وقت اگر انگوٹھی پہنی ہوئی ہے تو اس کو اتار لینا یا ہلا لینا ضروری ہے۔



# غسل کے مسائل

وَاِنْ كُنْتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوْا۔ (سورہ مائدہ آیت ۶)

ترجمہ۔ اور اگر تم جنابت (ناپاکی) کی حالت میں ہو تو سارا بدن پاک کرو۔

ماہانہ نظام کے بعد، اولاد کی پیدائش (نفاس) کے بعد، ازدواجی تعلقات میں یکجائی کے بعد، بدخوابی اور احتلام کے بعد غسل کرنا فرض ہے۔

حج یا عمرہ کا احرام باندھنے کے لئے، صبح کے وقت میدانِ عرفات میں وقوف کے لئے غسل کرنا سنت ہے۔

شبِ برات (شعبان کی پندرھویں رات) میں، عرفہ کی رات میں، سورج گرہن یا چاند گرہن کی نفلیں ادا کرنے، نمازِ استسقاء کے لئے، مکہ معظمہ یا مدینہ منورہ میں داخل ہوتے، میت کو غسل دینے کے بعد غسل دینے والے کا غسل کرنا، اسلام لانے کے بعد اور لڑکا یا لڑکی کا حدِ



بلوغ تک پہنچنے کے بعد نہانا مستحب ہے۔

فرض غسل کی ترکیب یہ ہے۔

پہلے دونوں ہاتھ دھوئے جائیں۔ پھر استنجے کی جگہ اور پھر وہ جگہ جہاں نجاست لگی ہوئی ہو۔ اس کے بعد وضو کیا جائے اور سر پر اس طرح پانی ڈالا جائے کہ سارے جسم پر بہہ جائے۔ غسل میں منہ بھر کر کُلّی کرنا، ناک میں پانی ڈالنا، تمام بدن پر ایک مرتبہ پانی بہانا فرض ہے۔

طہارت کرنا، بدن پر لگی ہوئی نجاست کو دھونا، غسل کی نیت کرنا، دونوں ہاتھ گٹوں تک دھونا، غسل سے پہلے وضو کرنا اور تمام بدن پر تین مرتبہ پانی بہانا سنت ہے۔ غسل کے بعد وضو کرنا ضروری نہیں ہے۔

غسل کرتے وقت اگر کوئی فرض چھوٹ جائے تو غسل کی شرائط پوری نہیں ہوتیں۔ غسل میں اس بات کا بھی خیال رکھنا ضروری ہے کہ جسم میں بال برابر جگہ بھی خشک نہ رہے۔

## خواتین کا غسل

اگر سر کے بال گندھے ہوئے نہ ہوں تو سارے بال بھگونا اور ساری جڑوں میں پانی پہنچانا فرض ہے۔ بال کی جڑوں میں پانی نہیں پہنچا تو غسل نہیں ہوگا۔ اگر بال گندھے ہوئے ہوں تو بال کا بھگونا ضروری نہیں۔ البتہ سب جڑوں میں پانی پہنچانا ضروری ہے۔ اگر بالوں کو کھولے بغیر ساری جڑوں میں پانی نہ پہنچ سکے تو بالوں کو کھول کر بھگونا

اور دھونا چاہیے۔

ناک میں نتھ، کانوں کی بالیوں، انگلیوں میں انگوٹھی اور چھلّوں کو اچھی طرح ہِلالینا چاہیے تاکہ ہر جگہ پانی پہنچ جائے۔

ماتھے پر افشاں ہو، بالوں میں گوند لگا ہوا ہو، ہونٹوں پر لپ اسٹک (Lip-Stick) لگی ہوئی ہو یا اس قسم کا کوئی سامانِ آرائش استعمال کیا گیا ہو تو اس کو اچھی طرح صاف کرلینا چاہیے تاکہ نیچے کی جِلد تک پانی پہنچ جائے ورنہ غسل نہیں ہوگا۔

☆☆☆☆☆



# نماز کے مسائل

نماز قائم کرنے سے پہلے سات باتیں پوری کرنا ضروری ہیں۔ ان سات باتوں کو شرائطِ نماز کہا جاتا ہے۔

۱- بدن کا پاک ہونا

۲- نماز کا وقت ہونا

۳- جگہ پاک ہونا

۴- مرد کو ناف سے گھٹنوں تک اور عورتوں کو منہ، ہاتھ اور پیروں کے علاوہ سارا بدن اور سر کے بال ڈھانپنا

۵- کپڑے پاک ہونا

۶- قبلہ کی طرف منہ کرنا

۷- نماز کے لئے نیت کرنا

## فرض، واجب، سنّت اور نفل

فرض اُس عمل کو کہتے ہیں جس کو ادا کرنا ہر مسلمان پر لازم ہے

کوئی شخص اس سے انکار نہیں کر سکتا۔

واجب کا درجہ فرض سے کم ہے لیکن ادا کرنا اس کا بھی فرض ہے۔

سنت وہ عمل ہے جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود کیا ہے اور خلفائے راشدینؓ نے اس کی پیروی کی ہے۔ سنت کی دو قسمیں ہیں۔

۱۔ سنت موکدہ

۲۔ سنت غیر موکدہ

سنت موکدہ وہ عمل ہے جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ کیا ہے یا کرنے کا حکم دیا ہے اور بغیر کسی وجہ کے ترک نہیں کیا۔

سنت غیر موکدہ وہ ہے جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی کیا ہے اور کبھی بلاعذر چھوڑ بھی دیا ہے۔

نفل اور مستحب وہ عمل ہے جس کے کرنے سے اجر ملتا ہے اور چھوڑ دینے میں کوئی مواخذہ نہیں۔

## اوقات نماز

اللہ تعالی کا ارشاد ہے۔

انّ الصّلوٰة كانتْ على الْمُؤمنينَ كتباً مّوقُوتاً

(سورہ نساء آیت ۱۰۳)



ترجمہ۔ بے شک نماز مومنین پر مقررہ وقت میں فرض ہے۔

چوں کہ نماز ادا کرنے کا تعلق اوقات سے ہے، اس لئے اوقاتِ نماز سے واقفیت حاصل کرنا ضروری ہے۔

اگر نماز کے وقت سے پہلے کوئی شخص نماز قائم کرے گا تو نماز نہیں ہوگی اور وہ نماز دوبارہ قائم کرنا ہوگی۔ اسی طرح اگر کوئی شخص وقت گزر جانے کے بعد نماز قائم کرے گا تو وہ نماز قضا ہو جائے گی۔ اس لئے ضروری ہے کہ نماز وقت کی پابندی کے ساتھ ادا کی جائے۔

فجر کی نماز کا وقت صبح صادق سے سورج نکلنے تک ہے۔ سورج کا ذرا سا کنارا بھی نکل آئے تو فجر کا وقت ختم ہو جاتا ہے۔ صبح صادق سورج نکلنے سے تقریباً ڈیڑھ یا پونے دو گھنٹے پہلے ہوتی ہے۔ صبح صادق ہوتے ہی فجر کا وقت شروع ہو جاتا ہے اور صبح صادق ہوتے ہی تہجد کا وقت ختم ہو جاتا ہے۔ فجر کی نماز میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول تھا کہ صبح صادق کے بعد پہلے دوؑ رکعت سنت گھر میں ادا فرماتے تھے۔ اس کے بعد مسجد میں تشریف لا کر دوؑ رکعت نماز فرض ادا فرماتے تھے۔

ظہر کی نماز کا وقت سورج ڈھلنے کے بعد شروع ہو جاتا ہے۔ اس کی پہچان یہ ہے کہ سورج نکل کر جتنا اونچا ہوگا ہر چیز کا سایہ اتنا ہی گھٹ جائے گا جب سایہ گھٹنا موقوف ہو جائے تو یہ ٹھیک دوپہر کا وقت ہے۔

اس کے بعد جب سایہ بڑھنے لگے تو دن ڈھلنا شروع ہوجاتا ہے اسی وقت سے ظہر کی نماز کا وقت شروع ہوجاتا ہے۔

عصر کی نماز کا وقت غروب آفتاب سے تقریباً ڈیڑھ گھنٹے پہلے ہوجاتا ہے اور غروبِ آفتاب تک رہتا ہے جب سورج بہت نیچا ہوجائے اور دھوپ پیلی پڑجائے تو عصر کی نماز کا وقت مکروہ ہوجاتا ہے۔

سورج غروب ہوتے ہی مغرب کا وقت ہوجاتا ہے۔ آفتاب غروب ہونے کے بعد جب تک مغرب کی طرف آسمان پر سُرخی رہے مغرب کا وقت باقی رہتا ہے۔

مغرب کے بعد آسمان پر سرخ شفق نمودار ہوتی ہے۔ اس کے غائب ہونے کے بعد سفیدی باقی رہتی ہے پھر یہ بھی غائب ہوجاتی ہے اور آسمان پوری طرح نظر آنے لگتا ہے اور یہی عشاء کی نماز کا وقت ہے۔ عشاء کی نماز کا وقت صبح صادق سے پہلے تک رہتا ہے مگر آدھی رات کے بعد عشاء کا وقت مکروہ ہوجاتا ہے۔

## مُفسداتِ نماز

جن باتوں سے نماز ساقط ہوجاتی ہے ان کو مُفسداتِ نماز کہتے ہیں۔ وہ باتیں جن سے نماز فاسد ہوجاتی ہے ان کی تعداد اٹھارہ ہے۔

۱۔ نماز میں بات کرنا ارادتاً یا بھولے سے، کم یا زیادہ۔ ہر صورت میں نماز قائم نہیں رہے گی۔



۲۔ نماز کی حالت میں "السلام علیکم" یا ایسا ہی کوئی اور لفظ کہنا۔

۳۔ کسی کے سلام کا جواب دینا یا کسی کی چھینک پر یرحمک اللہ کہنا یا نماز سے باہر والے کسی شخص کی دعا پر آمین کہنا۔

۴۔ کوئی خبر سن کر انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھنا یا "الحمدُللہ" کہنا یا "سُبحان اللہ" کہنا۔

۵۔ درد یا تکلیف کی وجہ سے "آہ" یا "اُف" کرنا۔

۶۔ اپنے امام کے سوا کسی کو غلطی بتانا۔

۷۔ نماز میں قرآن پاک دیکھ کر پڑھنا۔

۸۔ قرآن شریف پڑھنے میں کوئی ایسی غلطی کرنا جس سے معنی بدل جائیں۔

۹۔ نماز اس طرح ادا کرنا کہ دیکھنے والا یہ خیال کرے کہ یہ بندہ نماز میں نہیں ہے۔

۱۰۔ نماز میں کھانا پینا۔

۱۱۔ نماز میں دو صفوں کی مقدار آگے بڑھ جانا۔

۱۲۔ قبلے کی طرف سے بلاعذر جسمانی طور پر گھوم جانا۔

۱۳۔ ستر کھل جانے کی حالت میں اتنی دیر ہوجانا کہ نماز کا کوئی رکن ادا ہوجائے۔

۱۴- ناپاک جگہ سجدہ کرنا۔

۱۵- دعا میں ایسی چیز مانگنا جو عادتاً آدمیوں سے مانگی جاتی ہے جیسے کوئی یہ دعا مانگے "یا اللہ مجھے سو روپے دے دے۔"

۱۶- ارادتاً اس طرح رونا کہ آواز سے درد یا رنج کا اظہار ہو جائے۔

۱۷- قہقہہ مار کر ہنسنا۔

۱۸- مقتدی کا امام سے آگے بڑھ کر کھڑے ہو جانا۔

ان تمام باتوں سے نماز فاسد ہو جاتی ہے اور اس نماز کا لوٹانا ضروری ہوتا ہے۔

## سجدۂ سہو

نماز میں جو باتیں واجب ہیں ان میں سے اگر ایک یا کئی واجب بھول سے رہ جائیں تو سجدہ سہو کرنا واجب ہے۔ سجدہ سہو کرنے سے نماز درست ہو جاتی ہے۔ اگر سجدہ سہو نہیں کیا تو نماز دوبارہ ادا کی جائے گی۔

سجدہ سہو ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ آخری رکعت کے قعدے میں اَلتَّحِیَّاتُ کے بعد ایک طرف سلام پھیر کر دو سجدے کئے جائیں پھر بیٹھے ہی بیٹھے التحیات، درود شریف اور دعا پڑھ کر دونوں طرف سلام پھیر دیا جائے۔



## قضا نمازیں

* جو نماز وقت پر ادا نہ کی جائے، وقت گزرنے کے بعد قضا کہلاتی ہے۔ اگر کسی وقت کی نماز وقت پر ادا نہ ہو سکے تو اسے جب بھی وقت ملے ادا کر لینا چاہئے۔
* قضا نمازیں ادا کرتے وقت اوقات کی ترتیب کا خیال رکھنا ضروری ہے یعنی کسی بندے کی پانچ نمازیں قضا ہو گئیں، اسے چاہئے کہ پہلے فجر کی پھر ظہر، عصر، مغرب اور عشاء کی نماز قائم کرے۔
* قضا نمازوں کو فوراً ادا کرنا چاہئے اور اگر آخر عمر تک قضا نمازیں ادا کرنے کا موقع نہ ملے تو مرنے سے پہلے ان نمازوں کا فدیہ دینے کی وصیت کر دی جائے۔ اگر وصیت بھی نہ کی جا سکے اور ورثا کو معلوم ہو تو وہ اپنی طرف سے بطور احسان و سلوک فدیہ ادا کریں۔
* ایک قضا نماز کے بدلے پونے دو سیر گیہوں یا اس کی قیمت ادا کر دی جائے۔ ایک دن کی چھ نمازیں (مع وتر) قابلِ فدیہ ہوں گی۔ یہ فدیہ ان لوگوں کو دیا جائے جو زکوٰۃ اور صدقہ فطر کے مستحق ہیں۔
* اگر کسی کو یاد نہ ہو کہ اس کی کتنی نمازیں قضا ہیں تو وہ محتاط اندازہ لگا کر ان کو ادا کرتا رہے۔

# طریقہ نماز

نماز قائم کرتے وقت یہ نیت کرنا کافی ہے کہ میں اتنی رکعتیں ادا کرنے کے لئے اللہ کے حضور حاضر ہوں۔ نماز باجماعت میں امام کی اِقتدا ذہن میں ہونی چاہئے۔ اگر عربی نہ آتی ہو تو نیت مادری زبان میں بھی کی جا سکتی ہے۔ نیت کرنے سے پہلے اگر یہ آیت پڑھ لی جائے تو انشاء اللہ یکسوئی میں مدد ملے گی مگر یہ آیت پڑھنا نیت کے لئے ضروری نہیں۔

اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَ

میں نے اپنے آپ کو اسی کا ہو کر ایسی ذات کے سامنے پیش کر دیا جس نے آسمان اور

الْاَرْضَ حَنِیْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ

زمین پیدا کئے اور میں مشرکوں میں سے نہیں ہوں

پھر

اَللّٰهُ اَکْبَرُ

اللہ بہت بڑا ہے



کہتے ہوئے دونوں ہاتھ کانوں تک (اور عورت کاندھوں تک) اُٹھا کر ناف کے نیچے اس طرح باندھ لے کہ دائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور چھوٹی انگلی کا حلقہ بنا کر بائیں ہاتھ کے گٹّے کو پکڑ لے کہ دائیں ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہتھیلی کی پُشت پر رہے اور عورت سینہ پر دائیں ہتھیلی بائیں پر رکھ لے، پھر پڑھے۔

سُبْحَانَکَ اللّٰهُمَّ وَ بِحَمْدِکَ وَ تَبَارَکَ

پاک ہے تیری ذات اے میرے معبود اور تُو ہی حمد کے لائق ہے اور بابرکت ہے

اسْمُکَ وَ تَعَالٰی جَدُّکَ وَلَآ اِلٰهَ غَیْرُکَ۔

تیرا نام اور بلند و اعلیٰ ہے تیری بزرگی اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں

اگر نمازی مقتدی ہے تو اتنا ہی پڑھ کر خاموش ہو جائے، تنہا ہے تو یہ پڑھے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

میں اللہ کی پناہ میں آتا ہوں شیطان مردود سے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے ابتدا کرتا ہوں جو بہت ہی رحم والا اور مہربان ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

سب تعریفیں اللہ کیلئے ہیں جو تمام عالموں کے مُربّی ہیں جو بڑے مہربان نہایت رحم والے ہیں

مٰلکِ یَوْمِ الدِّیْنِ o اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ

جو مالک ہیں روزِ جزا کے ہم آپ ہی کی عبادت کرتے ہیں اور آپ ہی سے

نَسْتَعِیْنُ o اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ o صِرَاطَ

مدد مانگتے ہیں بتلا دیجئے ہم کو راستہ سیدھا ۔ راستہ

الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ

ان لوگوں کا جن پر آپ نے انعام فرمایا نہ راستہ ان لوگوں کا جن پر

وَلَا الضَّآلِّیْنَ o

آپ کا غضب کیا گیا

سورہ فاتحہ پڑھ کر امام (مقتدی آہستہ سے) آمین کہیں۔

اگر تنہا ہے تو اس کے بعد سورہ اخلاص یا کوئی دوسری سورۃ پڑھے۔

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ o اَللّٰہُ الصَّمَدُ o لَمْ یَلِدْ

آپ کہہ دیجئے کہ اللہ اپنے کمال ذات و صفات میں ایک ہے اللہ بے احتیاج ہے اسکی اولاد نہیں

وَلَمْ یُوْلَدْ o وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

اور نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور نہ کوئی اس کا خاندان ہے

پھر اللّٰہُ اکبر کہہ کر رکوع میں چلے جائیں۔ رکوع میں دونوں ہاتھوں سے گھٹنے پکڑلیں، انگلیاں سیدھی رہیں، کمر اور سر ایک سیدھ میں ہوں اور یہ تسبیح تین یا سات مرتبہ پڑھیں۔

سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْم

پاک ہے میرا رب عظمت والا

پھر امام صاحب

سمع اللّٰہُ لمن حمدہٗ ،

اللہ تعالیٰ نے اس بندے کی سن لی جس نے اس کی تعریف کی

کہتے ہوئے رکوع سے اٹھ کر سیدھے کھڑے ہو جائیں اور مقتدی کہیں۔

ربنا لک الحمدُ ۔

اے ہمارے رب تیرے ہی لئے ہے سب تعریف

بغیر جماعت نماز ادا کرنے کی صورت میں تسمیع و تحمید دونوں کہنا ضروری ہیں۔

پھر اللّٰہُ اکبرُ کہتے ہوئے سجدے میں اس طرح جائے کہ پہلے دونوں گھٹنے زمین پر رکھے، پھر دونوں ہاتھ، پھر ناک، پھر پیشانی۔ سجدہ میں دونوں ہاتھ کانوں کے برابر رہیں اور انگلیاں سیدھی قبلہ رخ۔ پھر تین یا سات مرتبہ کہے۔

سُبْحَانَ رَبِّیَ الاَعْلٰی

پاک ہے میرا پروردگار عالی شان

پھر اللّٰہُ اکبرُ کہتے ہوئے سجدہ سے پہلے پیشانی پھر ناک، پھر ہاتھ

اٹھا کر بایاں پاؤں بچھا کر دایاں قدم کھڑا رکھ کر بیٹھ جائیں۔ بیٹھنے میں ہاتھ زانو پر رکھیں۔ اچھی طرح بیٹھ جانے کے بعد پھر تکبیر کہہ کر دوسرا سجدہ کریں۔ پھر اللہ اکبر کہتے ہوئے دوسری رکعت کے لئے کھڑے ہوجائیں۔ دوسری رکعت میں ثنا اور تعوذ نہیں پڑھی جائے گی۔ بسم اللہ پڑھ کر پہلی رکعت کی طرح یہ رکعت بھی پوری کرے۔ دوسری رکعت کے دونوں سجدے حسب سابق پورے کر کے بیٹھ جائے اور تشہد پڑھے جو یہ ہے۔

التَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰاتُ وَالطَّیِّبٰتُ ۔ اَلسَّلَامُ

تمام قولی اور بدنی اور مالی عبادتیں اللہ ہی کے لئے ہیں سلام ہو

عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَتُہُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ۔ اَلسَّلَامُ

آپ پر اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور اللہ کی رحمت اور برکت نازل ہو سلامتی ہو

عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِاللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ۔ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ

ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ کوئی معبود نہیں

اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ۔

اللہ کے سوا اور میں گواہی دیتا ہوں کہ بیشک محمدؐ اللہ کے بندے اور رسول ہیں

تشہد پڑھتے وقت جب ان لآ الہ پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی انگوٹھے اور بیچ کی انگلی سے حلقہ بنا کر مٹھی بند کرلے اور کلمہ کی انگلی کو کھڑا کرے اور الا اللہ پر انگلی کو گرادے۔ مٹھی آخر تک بند رکھے۔



اگر نماز تین یا چار رکعتوں والی ہے تو عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ تک پڑھ کر اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہتے ہوئے کھڑے ہو کر باقی نماز پوری کرے۔ اگر نماز دو رکعت والی ہے تو التحیات پڑھ کر یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ

اے اللہ رحمت نازل فرما محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر

کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاہِیْمَ

جس طرح تونے رحمت نازل فرمائی ابراہیم علیہ السلام پر اور ان کی آل پر

اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

بے شک تو مستحق تعریف اور بزرگی والا ہے

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا

اے اللہ برکت نازل فرما محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر جیسا کہ

بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ

برکت نازل فرمائی تونے ابراہیم علیہ السلام پر اور ان کی آل پر بے شک تو

حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

مستحق تعریف بزرگی والا ہے

درود شریف پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھی جائے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ ظُلْمًا کَثِیْرًا وَّاِنَّہٗ لَا

اے اللہ بے شک میں نے اپنی جان پر بہت بڑا ظلم کیا ہے اور نہیں

يغفرُ الذُّنوب الّا انتَ فاغفِرلی مغفرۃً مّنْ عندک
کوئی بخش سکتا میرے گناہ تیرے سوا پس آپ اپنی خاص بخشش سے مجھے نوازیئے
وارحمنی انک انت الغفورُ الرّحیم
اور مجھ پر رحم فرمایئے آپ ہی بے شک بخشنے والے مہربان ہیں

دعا پڑھنے کے بعد دائیں جانب منہ پھیر کر ایک بار کہے۔

السّلامُ علیکُم ورحمتہُ اللہ
سلامتی ہو تم پر اور اللہ کی رحمت

اور پھر بائیں جانب منہ پھیر کر کہے۔

السّلامُ علیکُم ورحمتہُ اللہ
سلامتی ہو تم پر اور اللہ کی رحمت

نماز میں اس بات کا خیال رکھنا ضروری ہے کہ پہلی رکعت میں بڑی سورہ پڑھی جائے اور دوسری رکعت میں اس سورہ سے چھوٹی سورہ پڑھی جائے اور ساتھ ہی قرآن پاک کی سورتوں کی ترتیب کا خیال رکھا جائے۔

## نماز کے بعد کی دعا

نماز پوری کرنے کے بعد یہ دعا پڑھی جائے۔

اللّھمّ انْت السّلامُ ومنک السّلامُ والیک
اے اللہ تو ہی سلامتی دینے والا ہے اور تیری ہی طرف سے سلامتی مل سکتی ہے اور



یرجعُ السّلامُ حیّنا ربّنا بالسّلام وادخلنا
تیری ہی طرف سلامتی لوٹتی ہے اے ہمارے رب تو ہمیں سلامتی کے ساتھ زندہ رکھ
دارالسّلام تبارکت ربّنا وتعالیت یاذاالجلال
اور ہمیں سلامتی کے مقام میں داخل فرما اے ہمارے رب تو بابرکت ہے اور تو ہی بلند ہے
والاکرام
اے صاحب عظمت و بزرگی

## آیت الکرسی

اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ
اللہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں زندہ ہمیشہ قائم رہنے والا نہ اسے اونگھ
سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا
آسکتی ہے اور نہ نیند اسی کا ہے سب جو آسمانوں میں ہے اور
فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَالَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا
زمین میں ہے اور ایسا کون ہے جو سفارش کرے اس کے پاس بغیر
بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَابَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ
اس کی اجازت کے وہ جانتا ہے جو کچھ ان کے سامنے اور ان کے پیچھے کے حالات ہیں
وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَاشَآءَ وَسِعَ
اور احاطہ نہیں کرسکتے کسی چیز کا بھی اس کے علم میں سے مگر جس قدر وہ چاہے گھیر رکھا ہے

كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا يَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا

اسکی کرسی نے تمام آسمانوں اور زمین کو اور گراں نہیں گزرتی اسکو ان دونوں کی حفاظت

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ (بقرہ ۵۴)

اور وہ عالی شان اور عظیم الشان ہے

## نماز کے بعد کی تسبیحات

نماز تنہا قائم کی جائے یا جماعت کے ساتھ نماز کے بعد آیت الکرسی اور یہ تسبیحات پڑھنا دینی و دنیوی فوائد کا باعث ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| سُبْحَانَ اللّٰہ | ...... | ۳۳ بار |
| اَلْحَمْدُ لِلّٰہ | ...... | ۳۳ بار |
| اَللّٰہُ اَکْبَر | ...... | ۳۳ بار |
| کلمہ توحید | ...... | ایک بار |

## دعائے قنوت

یہ دعا وتر کی تیسری رکعت میں قرات پڑھ لینے کے بعد کانوں تک ہاتھ اٹھاتے ہوئے تکبیر کہہ کر رکوع میں جانے سے پہلے پڑھی جاتی ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُکَ وَنَسْتَغْفِرُکَ وَنُؤْمِنُ بِکَ

اے اللہ ہم تجھ سے مدد چاہتے ہیں اور تجھ سے مغفرت چاہتے ہیں اور تجھ پر ایمان لاتے ہیں



ونتوکّلُ علیک ونُثنی علیک الخیر ونشکُرُک

اور تجھ پر بھروسہ رکھتے ہیں اور تیری خوبیاں بیان کرتے ہیں اور تیرا شکر ادا کرتے ہیں

ولا نکفُرُک ونخلعُ ونترُکُ منْ یّفجُرُک

اور تیری نافرمانی نہیں کرتے اور اسے ہم چھوڑتے اور اس سے علیحدہ ہوتے ہیں جو تیرا نافرمان ہے

اللھمّ ایّاک نعْبُدُ ولک نُصلّی ونسْجُدُ والیْک

اے اللہ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تیرے ہی لئے نماز ادا اور سجدہ کرتے ہیں اور تیری

نسعیٰ ونحفدُ ونرْجُوا رحمتک ونخشی عذابک

ہی طرف دوڑتے ہیں اور خدمت کرتے ہیں اور تیری ہی رحمت کے امیدوار ہیں اور تیرے عذاب سے

انّ عذابک بالکُفّار مُلحقٌ ۔

ڈرتے ہیں بے شک تیرا عذاب کافروں کو پہنچنے والا ہے

## تراویح کی تسبیح

چار رکعت تراویح کے بعد اتنی دیر بیٹھنا مسنون ہے جتنے وقفہ میں یہ دعا پڑھی جائے۔

اس وقفہ کو ترویحہ کہتے ہیں۔

سُبْحانَ ذی الْمُلْک والْملکُوتِ سُبْحانَ ذی الْعِزّۃ

پاک ہے وہ ذات جس کی بادشاہی زمین و آسمان میں ہے پاک ہے وہ ذات جو عزت

والْعظْمتہِ والْهیْبتہِ والْقُدْرۃ والْکبْریاءِ والْجبرُوت۔

و عظمت اور ہیبت و قدرت اور بڑائی اور دبدبے والی ہے

سُبحان المَلکِ الحیّ الّذی لاَینامُ ولا یمُوتُ

پاک ہے وہ بادشاہ جو حی ہے جو نہ کبھی سوتا ہے اور نہ مرے گا

سُبّوحٌ قُدّوسٌ ربُّنا وربُّ الملٰئکته والرّوح۔

بہت ہی پاک بہت ہی مقدس ہمارا رب اور فرشتوں و روح کا پروردگار ہے

اللّٰھمّ اجرنا من النّار یا مُجیرُ یا مُجیرُ یا مُجیرُ۔

اے اللہ ہمیں آتش دوزخ سے نجات دے اے نجات دینے والے اے نجات دینے والے

اے نجات دینے والے

☆☆☆☆☆

# عورت اور مرد کی نماز کا فرق

عورتوں اور مردوں کی نماز ادا کرنے کے طریقے میں یہ فرق ہے کہ تکبیر تحریمہ کہتے وقت مرد کانوں تک ہاتھ اٹھائیں اور عورتیں صرف کاندھوں تک۔

مردوں کو ہاتھ ناف کے نیچے باندھنا چاہئے اور عورتوں کو سینہ پر۔

مردوں کو رکوع میں اتنا جھکنا چاہئے کہ کمر اور سر ایک سیدھ میں آجائیں مگر عورتیں صرف اتنا جھکیں کہ ان کے ہاتھ بآسانی گھٹنوں تک پہنچ جائیں۔

مرد رکوع میں کہنیاں پہلو سے الگ اور عورتیں ملا کر رکھیں۔

سجدہ میں مرد پیٹ کو رانوں سے اور بازو کو بغل سے الگ رکھیں اور عورتیں ملا کر رکھیں۔

مردوں کی کہنیاں، حالت سجدہ میں زمین سے اونچی رہیں اور عورتوں کی کہنیاں زمین سے لگی ہونی چاہئیں۔

سجدہ میں مردوں کے دونوں پیر انگلیوں کے بل کھڑے رہنے چاہئیں اور عورتوں کے پیر داہنی طرف نکلے رہنے چاہئیں۔

قعدہ کی حالت میں مرد دایاں پیر کھڑا کرتے ہیں اور بائیں پیر پر بیٹھتے ہیں جب کہ عورتیں اپنے دونوں پیر دائیں طرف نکال کر بیٹھتی ہیں۔





# نفل نمازیں

## صلوٰۃ التسبیح

یہ نماز رنج و غم، مصیبت اور پریشانی سے نجات پانے کے لئے ادا کی جاتی ہے۔ اس نماز میں چار رکعتیں ہیں۔ ہر رکعت اس طرح ادا کی جاتی ہے۔

نیت باندھ کر ثنا پڑھنے کے بعد سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَر پندرہ مرتبہ پڑھیں پھر اعوذباللہ، بسم اللہ اور سورہ فاتحہ کے بعد سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَر دس مرتبہ پڑھا جائے۔ اس کے پڑھنے کے بعد رکوع میں جا کر سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْم پڑھنے کے بعد دس مرتبہ اس کلمے کو پڑھیں رکوع سے کھڑے ہو کر قومہ میں اس کلمہ کو دس مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد سجدے میں جا کر سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کے بعد دس مرتبہ اس کلمے کو پڑھیں سجدے سے اٹھ کر اس کلمے کو دس مرتبہ پڑھیں پھر دوسرے

سجدے میں جا کر تسبیح کے بعد دس مرتبہ اس کلمے کو پھر پڑھیں۔ اس طرح یہ تسبیح سبحان اللہِ والحمدُللہ ولاَ الہ الاّ اللہُ واللہُ اکبر ایک رکعت میں پچھتّر بار پڑھی جائے گی۔

اس کے بعد دوسری رکعت کے لئے کھڑے ہوجائیں اور سورہ فاتحہ سے پہلے سبحان اللہ والحمدُللہ ولا الہ الاّ اللہُ واللہُ اکبر پندرہ مرتبہ پڑھیں۔ سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ اس کلمے کو پڑھیں اور باقی رکعتیں اسی طرح ادا کریں جیسے مندرجہ بالا طریقے سے پہلی رکعت ادا کی گئی۔ چار رکعتوں میں سبحان اللہ والحمدللہ ولا الہ الاّ اللہُ واللہُ اکبر کی مجموعی تعداد تین سو ہوجائے گی۔

## نماز وضو

یہ نماز وضو کرنے کے بعد ادا کی جاتی ہے اور اس میں دو رکعتیں ہوتی ہیں۔

## مسجد میں داخل ہونے کی نماز

یہ اس دو رکعت نماز کا نام ہے جو مسجد میں داخل ہو کر بیٹھنے سے پہلے صرف ظہر، عصر اور عشاء کے وقت قائم کی جاتی ہے۔ فجر کی نماز سے پہلے صرف دو سنتیں ادا کی جاتی ہیں جب کہ مغرب کی نماز سے پہلے کوئی سنت نہیں ہے۔



## اشراق کی نماز

اگر نمازی فجر کی نماز کے بعد اسی جگہ بیٹھا رہے اور ذکر و فکر میں مشغول رہے، کوئی دنیاوی کام نہ کرے، نہ کسی سے بات کرے اور جب سورج پورا نکل آئے تو دو یا چار رکعت نماز ادا کرے تو اس کو نمازِ اشراق کہتے ہیں۔

اشراق کا وقت سورج نکلنے سے تقریباً پندرہ بیس منٹ بعد ہوجاتا ہے۔ بعد نماز فجر کسی کام میں مصروف ہونے کے بعد اگر نمازِ اشراق ادا کی جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔

## چاشت کی نماز

اس نماز کا وقت سورج کی روشنی میں خوب تیزی آجانے کے بعد سے نصفُ النّہار تک ہے۔ اس میں کم سے کم دو اور زیادہ سے زیادہ بارہ رکعتیں ہوتی ہیں۔

## نمازِ اوّابین

یہ کم سے کم چھ اور زیادہ سے زیادہ بیس رکعتوں پر مشتمل وہ نماز ہے جو مغرب کے فرض اور سنت کے بعد قائم کی جاتی ہے۔

## تہجد کی نماز

اس نماز کا وقت آدھی رات گزرنے کے بعد ہوتا ہے اس میں کم سے کم دوؔ اور زیادہ سے زیادہ بارہ رکعتیں ہوتی ہیں۔ حدیث شریف میں تہجد کی نماز کی بہت زیادہ اہمیت بیان کی گئی ہے۔ اولیاء اللہ اور بزرگان دین تہجد کی نماز کی پابندی کرتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق تہجد کی نفلیں بندہ کو اس کے رب سے قریب کرتی ہیں۔





# عیدین کی نماز کے مسائل

رمضان شریف کے روزوں کے بعد جو عید آتی ہے اس کو عیدالفطر کہتے ہیں اور ذی الحجہ کی دس تاریخ کو جو عید آتی ہے اس کو عیدالاضحیٰ کہتے ہیں۔ ان دونوں عیدوں کی نماز واجب ہے۔

صبح سویرے اٹھنا، غسل کرنا، مسواک کرنا، اپنے پاس جو اچھا لباس ہو پہننا، خوشبو لگانا، عیدالفطر کی نماز کے لئے جانے سے پہلے کھجوریا اور کوئی میٹھی چیز کھانا، نماز عیدالفطر سے پہلے صدقۂ فطر ادا کردینا، عیدگاہ صبح سویرے سے جانا، عیدگاہ پیدل جانا، ایک راستہ سے جانا اور دوسرے سے واپس آنا، عید کی نماز سے پہلے گھر یا مسجد میں نفل نہ ادا کرنا یہ سب باتیں سنت ہیں۔

## صدقۂ فطر کا بیان

اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں پر رمضان کے روزے پورے ہونے کی خوشی میں شکر کے طور پر صدقۂ فطر مقرر فرمایا ہے۔ صدقہ فطر ہر

مسلمان صاحب نصاب پر واجب ہے جو نصاب زکوٰۃ کا ہے وہی اس کا ہے۔ دونوں میں فرق یہ ہے کہ زکوٰۃ واجب ہونے کے لئے چاندی، سونا یا مال تجارت ہونا اور اس پر ایک سال گزرنا شرط ہے اور صدقہ فطر ادا کرنے کے لئے اتنا کافی ہے کہ ضروری سامان کے علاوہ کسی شخص کے پاس اتنا مال ہو جس پر زکوٰۃ واجب ہوتی ہے۔ مال پر سال پورا ہونا ضروری نہیں۔ مناسب یہ ہے کہ صدقہ فطر عید کی نماز سے پہلے ادا کردیا جائے۔ صدقہ فطر پونے دو سیر گیہوں یا اس کے مساوی کلوگرام یا اس کی قیمت دینے سے ادا ہوجائے گا۔ گیہوں کے نرخ چونکہ کم وبیش ہوتے رہتے ہیں اس لئے صدقہ فطر ادا کرنے سے پہلے بازار میں نرخ معلوم کرلینا چاہئے۔ صدقہ فطر کے مستحق وہی لوگ ہیں جو زکوٰۃ کے مستحق ہوں۔

## بقرعید کے مسائل

نماز سے پہلے کچھ نہ کھانا، راستہ میں ذرا بلند آواز سے اللہُ اکبرُ اللہُ اکبرُ لآ الٰہ الاّ اللہ واللہُ اکبرُ اللہُ اکبرُ وللہِ الحمد پڑھتے ہوئے جانا، عرفہ یعنی نویں ذی الحجہ کی فجر کی نماز کے بعد سے تیرہ ذی الحجہ کی عصر کی نماز کے بعد تک کل تئیس نمازوں میں ہر فرض نماز کے بعد بلند آواز سے ایک مرتبہ اللہُ اکبر اللہُ اکبر لا الٰہ الاّ اللہ واللہُ اکبرُ اللہُ اکبر وللہ الحمد پڑھنا واجب ہے۔

## قربانی کے مسائل

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قربانی کے دنوں میں قربانی سے زیادہ کوئی چیز اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں۔ قربانی کرتے وقت خون کا جو قطرہ زمین پر گرتا ہے وہ زمین تک پہنچنے سے پہلے مقبول بارگاہ ہوجاتا ہے۔

قربانی ہر اس عاقل و بالغ مقیم مسلمان پر واجب ہے جس کی ملک میں ساڑھے باون تولے چاندی یا اس کی قیمت کے برابر کا مال موجود ہو۔ یہ مال سونا چاندی ہو یا اس کے زیورات ہوں یا تجارت کا مال ہو یا ضرورت سے زائد گھریلو سامان یا زائد کوئی مکان وغیرہ ہو، قربانی کے لئے اس مال پر سال بھر گزرنا بھی ضروری نہیں ہے۔

جس شخص پر قربانی واجب نہ تھی اگر اس نے قربانی کی نیت سے کوئی جانور خرید لیا تو اس کے اوپر قربانی واجب ہوگی۔

قربانی صرف تین دن کے ساتھ مخصوص ہے۔ قربانی کے یہ دن ذی الحجہ کی دسویں، گیارہویں اور بارہویں تاریخیں ہیں۔ ان تین روز میں کسی بھی روز قربانی کی جاسکتی ہے لیکن افضل یہ ہے کہ پہلے روز قربانی کردی جائے۔

اگر قربانی کے دن گزر گئے۔ ناواقفیت، غفلت یا کسی عذری وجہ سے قربانی نہیں کی جاسکی، تو قربانی کی قیمت فقراء و مساکین پر صدقہ کرنا

واجب ہے لیکن قربانی کے تین دنوں میں جانوروں کی قیمت صدقہ کر دینے سے یہ واجب ادا نہ ہو گا جیسے نماز ادا کرنے سے روزہ اور روزہ رکھنے سے نماز ادا نہیں ہوتی، زکوٰۃ ادا کرنے سے حج ادا نہیں ہوتا۔

اگر اللہ نے استطاعت دی ہے تو اپنے مرحوم رشتہ داروں، ماں باپ دوسرے بزرگوں، پیرومرشد، سلسلہ کے مشائخ، انبیاء اور سیدنا حضور علیہ الصلوۃ والسلام کی طرف سے قربانی کی جائے۔

بکرا، دنبہ، بھیڑ ایک ہی شخص کی طرف سے قربان کیا جا سکتا ہے۔ گائے، بیل، بھینس اور اونٹ سات آدمیوں کی طرف سے ایک کافی ہے۔

خصی (بدھیا) بکرے کی قربانی جائز ہے۔ بکرا، بکری ایک سال کا پورا ہونا ضروری ہے۔ بھیڑ اور دنبہ اگر اتنا فربہ اور تیار ہو کہ دیکھنے میں سال بھر کا معلوم ہو تو وہ بھی جائز ہے۔ گائے، بیل، بھینس دو سال کی اور اونٹ پانچ سال کا ہونا ضروری ہے۔

اگر جانوروں کا فروخت کرنے والا پوری عمر بتاتا ہے اور ظاہری حالت سے اس کے بیان کی تکذیب نہیں ہوتی تو اس پر اعتماد کر لینا چاہئے۔

اندھے، کانے، لنگڑے جانور کی قربانی جائز نہیں اسی طرح ایسا مریض اور لاغر جانور جو قربانی کی جگہ تک اپنے پیروں سے نہ جا سکے اس کی قربانی بھی جائز نہیں۔ جس جانور کا تہائی سے زیادہ کان یا دم وغیرہ کٹی ہوئی ہو اس کی قربانی نہیں ہو سکتی۔ جس جانور کے دانت بالکل نہ ہوں یا اکثر نہ ہوں اس کی قربانی جائز نہیں ہے۔ اسی طرح جس جانور کے کان پیدائشی طور پر بالکل نہ ہوں، اس کی قربانی بھی درست نہیں۔

قربانی کے جانور کو خود اپنے ہاتھ سے ذبح کرنا افضل ہے۔ اگر خود ذبح کرنا نہیں جانتا تو دوسرے سے ذبح کرا سکتا ہے مگر ذبح کرتے وقت وہاں موجود رہنا انسب ہے۔

قربانی کی نیت صرف دل سے کرنا کافی ہے۔ زبان سے کہنا ضروری نہیں البتہ ذبح کرتے وقت بسم اللہ اللہ اکبر کہنا ضروری ہے۔

سنت ہے کہ جب جانور کو ذبح کرنے کے لئے رُوبقبلہ لٹا دیا جائے تو یہ دعا پڑھی جائے۔

انّیْ وَجّہتُ وَجْہِی لِلّذِیْ فطر السّمٰوٰت والْاَرْض، حنیفًا ومَآ انا من المُشرکین، انّ صلوٰتی ونُسُکی ومحیای ومماتی للہ ربّ العٰلمین لاشریک لہٗ وبذٰلک اُمرتُ وانا اوّلُ المُسلمین ○

اور ذبح کرنے کے بعد یہ دعا پڑھی جائے۔

اَللّٰھمّ تقبّلہُ منّی کما تقبّلتَ من حبیبک محمّدٍ وّخلیلک ابراھیم علیھما الصّلوٰۃ والسّلام۔

اگر قربانی دوسروں کی طرف سے ہو تو دعا مذکورہ میں منّی کی جگہ مِنْ کہا جائے اور اس کے ساتھ ان لوگوں کے نام لئے جائیں جن کی طرف سے قربانی کی جارہی ہو۔

قربانی کے جانور کو چند روز پہلے پالنا افضل ہے۔

قربانی کے جانور کا دودھ نکالنا یا اس کے بال کاٹنا جائز نہیں اور اگر کسی نے ایسا کیا تو دودھ یا بال یا ان کی قیمت کا صدقہ کرنا واجب ہے۔

عید کی نماز سے پہلے قربانی کرنا جائز نہیں لیکن جس شہر میں کئی جگہ نمازِ عید ہوتی ہو تو شہر میں کسی ایک جگہ بھی نماز عید ہوگئی تو پورے شہر میں قربانی جائز ہو جاتی ہے۔

قربانی واجب تھی اور قربانی کا جانور خرید لیا' پھر وہ گم ہو گیا یا چوری ہو گیا یا مر گیا تو واجب ہے کہ اس کی جگہ دوسری قربانی کر دی جائے۔ اگر دوسری قربانی کرنے کے بعد پہلا جانور مل جائے تو بہتر ہے کہ اس کو بھی راہِ اللہ قربان کر دیا جائے۔ اگر یہ شخص غریب ہے جس پر پہلے سے قربانی واجب نہ تھی، نفلی طور پر اس نے جانور خرید لیا' پھر وہ گم ہو گیا یا مر گیا تو اس کے ذمے دوسری قربانی واجب نہیں۔ ہاں اگر گم شدہ جانور قربانی کے دنوں میں مل جائے تو قربانی کرنا واجب ہے اور ایّام قربانی کے بعد ملے تو اس جانور یا اس کی قیمت کا صدقہ کرنا واجب ہے۔

جس جانور میں کئی حصے دار ہوں تو گوشت وزن کر کے تقسیم کیا



جائے۔ اندازے سے تقسیم نہ کیا جائے۔

قربانی کا گوشت فروخت کرنا حرام ہے' قربانی کے گوشت کے تین حصے کئے جائیں ایک اپنے اہل و عیال کے لئے' ایک حصہ احباب کے لئے اور ایک حصہ غرباء میں تقسیم کیا جائے۔

ذبح کرنے والے کو اجرت میں قربانی کا گوشت یا کھال دینا جائز نہیں۔ اُجرت علیٰحدہ سے دینی چاہئے۔ قربانی کی کھال کو اپنے استعمال میں لانا مثلاً مصلّے یا چمڑے کی کوئی چیز ڈول وغیرہ بنوالینا جائز ہے لیکن اگر اس کو فروخت کر دیا جائے تو اس کی قیمت اپنے استعمال میں لانا جائز نہیں۔ قربانی کی کھال کسی خدمت کے معاوضے میں دینا جائز نہیں۔ مسجد کے موذن یا امام وغیرہ کو حق الخدمت کے طور پر بھی دینا درست نہیں۔



# نمازِ عیدین

دونوں عیدوں کی نماز گاؤں اور دیہات کے باشندوں پر واجب نہیں ہے۔ شہروں اور بڑے قصبات میں واجب ہے۔ عید کی نماز آبادی سے ہٹ کر عیدگاہ میں قائم کرنا زیادہ باعثِ خیر ہے۔ مجمع کثیر ہونے اور شہر کا پھیلاؤ زیادہ ہونے کے سبب جمعہ اور عیدین کی نمازیں متعدد جگہوں پر ادا کی جاسکتی ہیں۔

عیدین کا وقت سورج نکلنے کے بعد سے شروع ہوجاتا ہے اور زوال کے وقت ختم ہوجاتا ہے۔

عید کے دن غسل کرنا، مسواک کرنا، عمدہ اور نیا لباس پہننا، خوشبو لگانا سیدنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا پسندیدہ عمل ہے۔

عیدالفطر کے دن نماز سے پہلے صدقہ، فطرہ اور عیدالاضحیٰ کے دن نماز کے بعد صاحبِ نصاب پر قربانی کرنا واجب ہے۔

عیدین کی نماز دو رکعات ہیں۔ جمعہ کی طرح دو خطبے بھی واجب



ہیں۔ یہ خطبے نماز کے بعد دعا مانگ کر پڑھے جاتے ہیں ان کو بھی خاموش بیٹھ کر سننا چاہئے۔

عیدین کی نماز میں عام تکبیرات کے علاوہ ہر رکعت میں تین زائد تکبیریں بھی واجب ہیں۔

عیدین کی نمازوں کے لئے اذان و اقامت نہیں کہی جاتی۔

عیدین کی نمازوں میں بھی امام بلند آواز سے قرات کرتا ہے۔

عیدین کی نماز کے لئے ایک راستے سے جانا اور دوسرے سے واپس آنا مسنون طریقہ ہے۔

## نیت اور ترکیب

اوّل صفیں درست کریں، پھر یوں نیت کریں۔ عیدالفطر یا عیدالاضحیٰ کی دو رکعات مع چھ زائد تکبیروں کے امام کے پیچھے ادا کرنے کی نیت کرتا ہوں۔

پہلی رکعت میں دوسری نمازوں کی طرح امام کے ساتھ اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھ لیں اور سُبحانک اللّٰھُمّ آخر تک پڑھ کر خاموش کھڑے رہیں امام تین مرتبہ ٹھہر ٹھہر کر اللہ اکبر کہے گا۔ دو تکبیروں پر ہاتھ کانوں تک اٹھا کر چھوڑ دیں اور تیسری تکبیر پر ہاتھ کانوں تک اٹھا کر نیت باندھ لیں۔ امام قرات پڑھ کر چوتھی تکبیر کہہ کر رکوع میں جائے گا آپ بھی رکوع میں چلے جائیں۔

دوسری رکعت میں حسب معمول اور نمازوں کی طرح ہاتھ باندھ لیں۔ قرات کے بعد رکوع میں جانے سے پہلے تین تکبیریں کہی جائیں گی آپ ان تکبیروں پر کانوں تک ہاتھ اُٹھا کر چھوڑ دیں اور چوتھی تکبیر پر رکوع میں چلے جائیں۔

معمول کے مطابق نماز پوری کرنے کے بعد امام کے ساتھ دعا مانگیں۔ دعا کے بعد امام دو خطبے پڑھے گا۔ انہیں سکون، توجہ اور خاموشی سے سنیں۔ بیچ میں بول چال، شور و شغب، ذکر و تلاوت سب منع ہیں۔ خطبوں کے بعد دعا مانگنا پیارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں ہے۔ خطبوں کے بعد باہم میل ملاقات، مصافحہ وغیرہ میں مشغول ہو جائیں۔

عید کی نماز کے لئے جاتے اور آتے وقت عید الفطر میں آہستہ اور عید الاضحیٰ میں ذرا بلند آواز سے یہ تکبیر پڑھتے رہنا چاہئے۔

اللّٰہُ اَکْبر اللّٰہُ اَکْبر لاَ اِلٰہ اِلاَّ اللّٰہُ واللّٰہُ اَکْبر اللّٰہُ اَکْبر وللّٰہ الْحمْدُ۔

یہی تکبیر بقر عید کو ۹ ذی الحج کی فجر سے ۱۳ ذی الحج کے عصر کے وقت تک ہر فرض نماز کے بعد بلند آواز سے ایک مرتبہ ضرور پڑھنا چاہئے۔ عورتیں آہستہ آواز سے پڑھیں۔



# مسافر کی نماز

آدمی جب سفر میں ہوتا ہے تو اس کو کسی خاص مقام تک پہنچنے کی جلدی ہوتی ہے، اس کا جسم بے آرام اور ذہن منتشر ہوتا ہے۔ اس لئے اس کے لئے صحیح طریقے پر صلوٰۃ قائم کرنا ممکن نہیں رہتا۔ وہ فرائض کی ادائیگی میں کسی قدر نرمی کا مستحق ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کیونکہ سراپا محبت اور مجسّم رحمت ہیں اس لئے انہوں نے مسافروں کو خصوصی طور پر نماز مختصراً" قائم کرنے کا حکم دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ چاہتے تو پوری نماز معاف فرما دیتے لیکن مختصر نماز کے قیام کا حکم اس لئے دیا کہ مسافر کا ذہنی ربط سفر میں بھی اللہ کے ساتھ قائم رہے اور سفر کی صعوبتوں اور تکلیفوں میں قدم قدم پر قدرت کا تعاون اس کے شاملِ حال رہے۔ مسافر کو ظہر، عصر اور عشاء کے چار فرض کی جگہ دو فرض، فجر اور مغرب کے فرض اور وتر پورے پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے۔ اگر منزل پر پہنچ کر پندرہ دن قیام کرنے کی نیت کر لی جائے تو مسافرت ختم ہو جاتی ہے۔

# زکوٰۃ کے مسائل

زکوٰۃ ارکانِ اسلام میں سے ایک اہم رکن ہے۔ قرآن کریم میں تقریباً بتّیس مقامات پر نماز اور زکوٰۃ دونوں کا ایک ساتھ ذکر کیا گیا ہے۔

نماز بدنی عبادت ہے اور زکوٰۃ مالی۔ نماز سے خالق اور مخلوق عبد اور معبود کے درمیان تعلق قائم اور استوار ہوتا ہے اور زکوٰۃ سے اس کے بندوں کے درمیان ہمدردی اور اخوّت کا رشتہ مضبوط اور مستحکم ہوتا ہے۔

زکوٰۃ کے بے شمار فوائد ہیں مثلاً زکوٰۃ ادا کرنے والے کے دل میں مال کی محبت اور حرص جیسی روحانی بیماری پیدا نہیں ہوتی، جن کو زکوٰۃ دی جاتی ہے ان کی ضروریات پوری ہوتی ہیں اور ان کے دل سے دعا نکلتی ہے۔ ہمدردی کے جذبات اُبھرتے ہیں، جس مال کی زکوٰۃ دے دی جاتی ہے وہ محفوظ رہتا ہے۔ اس کے برعکس جس مال کی زکوٰۃ نہ دی جائے وہ برباد اور ختم ہو جاتا ہے۔ زکوٰۃ حلال مال پر واجب ہے۔



ساڑھے باون تولہ چاندی یا ساڑھے سات تولہ سونے یا مال تجارت اور مکانوں کے کاروبار کے روپے پر پورا ایک سال گزر جائے تو اس میں سے چالیسواں حصہ راہِ خدا میں نکال کر مستحقین کو دینا زکوٰۃ کہلاتا ہے۔

ساڑھے سات تولہ سونے کی زکوٰۃ دوٗ ماشہ ڈھائی رتّی سونا ہوتا ہے۔ ساڑھے باون تولہ چاندی کی زکوٰۃ ایک تولہ ۴ ماشے دوٗ رتّی چاندی ہوتی ہے۔

مستحق رشتہ داروں کو زکوٰۃ دینے میں زیادہ اجر ہے۔ قوم کے یتیموں، مساکین اور پڑوسی بھی مستحق ہیں۔ بھائی، بہن، بھتیجا، بھتیجی، چچا، چچی، بھانجا، بھانجی، پھوپھا، پھوپھی، ماموں، ممانی، سوتیلی ماں، سوتیلا باپ، سوتیلا دادا اور دادی، ساس، خسر ان سب رشتہ داروں کو زکوٰۃ دینا جائز ہے۔

ماں، باپ، دادا، دادی، نانا، نانی، بیٹا، بیٹی، پوتا، پوتی، بیوی، شوہر، نواسا، نواسی اور جو ان کی اولاد ہوں ان سب کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں ہے۔



# عقیقہ کے مسائل

اللہ کے فضل و کرم سے جب گھر کے آنگن میں پھول کِھلے اور بچہ تولّد ہو تو ساتویں دن اس کا نام رکھنا اور عقیقہ کردینا سنت ہے۔ اگر ساتویں دن عقیقہ نہ کرسکے تو اس بات کا خیال رکھے کہ جب بھی کرے، ساتواں دن پڑے۔ مثلاً اگر کوئی بچہ جمعہ کو پیدا ہوا ہو تو جمعرات کو، جمعرات کو پیدا ہوا ہو تو بدھ کو عقیقہ کرنا چاہئے۔

جس جانور کی قربانی ناجائز ہے وہ عقیقہ کے لئے بھی ناجائز ہے اور جس جانور کی قربانی جائز ہے وہ عقیقہ میں بھی جائز ہے۔ عقیقہ کے جانور کی شرطیں بھی وہی ہیں جو قربانی کے جانور کی ہیں۔

عقیقہ کا گوشت ماں، باپ، دادا، دادی، نانا، نانی سب کھاسکتے ہیں یہ بات غلط ہے کہ ماں باپ نہیں کھاسکتے۔

عقیقہ کا گوشت کچّا بھی تقسیم کیا جاسکتا ہے اور پکا کر بھی کھلانا درست ہے۔



عقیقہ کا طریقہ یہ ہے کہ اگر لڑکا ہو تو دوؔ بکری یا دوؔ دنبے یا دوؔ بھیڑ ذبح کئے جائیں اور بچہ کے سر کے بال منڈوا کر بالوں کے برابر چاندی یا سونا وزن کرکے خیرات کیا جائے۔

بہتر یہ ہے کہ جانور ذبح کرنے سے پہلے سر کے بال کاٹ ڈالے جائیں بعض لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ ادھر بچے کے سر پر اُسترا رکھا جائے اُدھر جانور کی گردن پر چھری چلے، یہ غلط ہے۔ حدیث میں ذبح سے پہلے بال کٹوانا اور بعد میں کٹوانا دونوں ثابت ہیں۔

اگر کسی کی اتنی حیثیت نہیں کہ لڑکے کی طرف سے دوؔ جانور ذبح کر سکے تو ایک بھی کرسکتا ہے۔ حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امام حسنؓ کا عقیقہ ایک بکری سے کیا۔ اس سے یہ بات معلوم ہوگئی کہ لڑکے کا نر اور لڑکی کا مادہ جانور ہونا ضروری نہیں ہے۔

جو شرطیں قربانی کے جانور کی ہیں وہی عقیقہ کے جانور کی بھی ہیں اور گوشت کی تقسیم کا بھی وہی طریقہ ہے۔ ایک غربا کے لئے دوسرا اپنے استعمال کے لئے اور تیسرا دوست احباب کے لئے۔

عقیقہ کرنا سنت ہے اگر سرپرستوں میں وسعت نہ ہو تو عقیقہ نہ کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اگر زیادہ وسعت نہ ہو اور لڑکے کے لئے دوؔ جانور ذبح کرنا استطاعت سے باہر ہو تو ایک جانور بھی کیا جاسکتا

ہے۔ آدمی بڑا ہو کر اپنا عقیقہ خود بھی کر سکتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا عقیقہ نبی ہونے کے بعد خود کیا ہے۔





## قرآن پڑھنے کے آداب

تلاوت قرآن کے وقت اگر اذان ہو جائے تو افضل یہ ہے کہ تلاوت بند کر کے غور سے اذان سُنی جائے۔

بازار اور ناپاک جگہوں پر قرآن پڑھنا مکروہ ہے۔

لیٹے لیٹے قرآن پڑھا جا سکتا ہے لیکن اس وقت دونوں ہاتھ سمیٹ لے یعنی ہاتھ پر ہاتھ رکھ لے جیسے نیت میں ہاتھ باندھے جاتے ہیں۔

ایسے مقام پر جہاں لوگ کاموں میں مشغول ہوں قرآن مجید بلند آواز سے نہ پڑھا جائے۔

اگر کوئی شخص قرآن پڑھ رہا ہے تو اسے سلام نہیں کرنا چاہیے۔

## سجدہ تلاوت کے مسائل

قرآن مجید میں چودہ آیتیں ایسی ہیں جن کو تلاوت کرنے کے بعد سجدہ تلاوت کیا جاتا ہے۔ سجدہ تلاوت کی آیت اگر نماز میں پڑھی ہے تو نماز میں بھی سجدہ ادا کرنا واجب ہے۔

سجدہ تلاوت کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ بندہ پہلے کھڑا ہوجائے اور "اَللّٰہُ اَکْبَر" کہتا ہوا سجدہ میں چلا جائے اور سجدہ میں کم سے کم تین مرتبہ "سُبْحَانَ رَبِّیَ الاَعْلٰی" پڑھے اور اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھائے۔

ماہانہ نظام یا نفاس کی حالت میں اگر کوئی عورت سجدہ کی آیت سنے تو اس کے اوپر سجدہ واجب نہیں ہے۔ لیکن اگر ایسی حالت میں سجدہ کی آیت سنی جب کہ وہ ایام سے فارغ ہوچکی ہے تو غسل کے بعد سجدہ کرنا اس کے لئے ضروری ہے۔





## نماز جنازہ کے مسائل

نماز جنازہ فرض کفایہ ہے۔ اس کا یہ مطلب ہے کہ یہ فرض تو ہر اس مسلمان پر ہوجاتی ہے جسے میت کی خبر ہوجائے۔ لیکن اگر ان سب میں سے چند آدمی بھی نماز جنازہ ادا کرلیں تو سب کے ذمہ سے یہ فرض اُتر جاتا ہے۔ ہاں کوئی بھی نہ ادا کرے تو سب کے سب سخت گنہگار ہوں گے۔

مسئلہ ۱ :

نماز جنازہ ادا کرنے میں بدن کا پاک ہونا، ستر پوشی، قبلہ کی طرف منہ ہونا اور نیت کرنا شرط ہے۔

مسئلہ ۲ :

آج کل یہ بات عام ہے کہ جنازہ کی نماز جوتا پہنے پہنے ادا کی جاتی ہے اس میں ڈو باتوں کا خیال ضروری ہے۔ پہلی بات یہ کہ جس جگہ نماز

پڑھ رہے ہیں وہ جگہ پاک ہو۔ دوسری بات یہ کہ جوتے پاک ہوں اور اگر جوتوں میں سے پیر نکال کر ان پر کھڑے ہوں تو اس صورت میں بھی جوتوں کا پاک ہونا ضروری ہے ورنہ نماز نہیں ہوگی۔

مسئلہ ۳ :

نمازِ جنازہ میں دو چیزیں فرض ہیں۔ چار مرتبہ اللہ اکبر کہنا اور قیام کرنا۔

مسئلہ ۴ :

جنازہ کی نماز امام اور مقتدی دونوں کے لئے یکساں ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ امام تکبیریں اور سلام بلند آواز سے کہے گا اور مقتدی آہستہ۔ باقی سب چیزیں یعنی ثناء، درود شریف اور دعاء مقتدی اور امام دونوں آہستہ پڑھیں۔

مسئلہ ۵ :

جنازہ کی نماز بھی اُن چیزوں سے فاسد ہوجاتی ہے جن چیزوں سے دوسری نماز فاسد ہوجاتی ہے۔

مسئلہ ۶ :

نماز جنازہ میں اس لئے زیادہ دیر کرنا کہ جماعت زیادہ ہوجائے



مکروہ ہے۔

مسئلہ ۷ :

جنازہ اٹھانے کا سنت طریقہ یہ ہے کہ پہلے اگلا داہنا پایہ اپنے بائیں کندھے پر رکھے اور دس قدم چلے۔ اس کے بعد پیچھے کا داہنا پایہ بائیں کندھے پر رکھ کر دس قدم چلے اس کے بعد آگے کا بایاں پایہ پھر پچھلا بایاں پایہ۔ اس طرح چاروں پایوں کو ملا کر چالیس قدم چلنا سنت ہے۔

میت کو قبر میں رکھتے وقت بسم اللہ وعلی ملتہ رسول اللہ پڑھنا مستحب ہے۔

ترجمہ۔ ہم نے تجھے اللہ کے نام کی برکت حاصل کرتے ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین پر قبر میں رکھا۔

میت کو قبر میں رکھ دینے کے بعد جتنی مٹی قبر کھودتے وقت نکالی تھی وہ سب واپس ڈال دیں۔ مٹی ڈالنے کا مستحب طریقہ یہ ہے کہ سرہانے کی طرف سے ابتداء کی جائے اور ہر شخص اپنے دونوں ہاتھوں میں تین مرتبہ مٹی بھر کر قبر میں ڈالے۔ پہلی مرتبہ پڑھے منھا خلقنکم دوسری مرتبہ پڑھے وفیھا نعیدکم تیسری مرتبہ پڑھے ومنھا نخرجکم تارۃ اخریٰ مٹی ڈال چکنے کے بعد قبر پر پانی چھڑکنا مستحب ہے۔

پانی سرہانے کی طرف سے چھڑکتے ہوئے پیروں کی طرف آئے۔

دفن کرنے کے بعد تھوڑی دیر قبر پر ٹھہرنا اور میت کے لئے دعائے مغفرت کرنا مستحب ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب دفن سے فارغ ہو جاتے تھے تو قبر کے پاس کھڑے ہو کر فرمایا کرتے تھے:۔

اسْتَغْفِرُوا اللّٰہ لاخیکم واسئلوا لہٗ بالتّثبیت فانّہٗ الآن یُسألُ

ترجمہ۔ اپنے بھائی کے لئے بخشش کی دعا خدا سے مانگو اور (منکر نکیر کے جواب میں) اس کے ثابت قدم رہنے کی درخواست کرو کیونکہ اس وقت اس سے سوال کیا جا رہا ہے۔

دفن کے بعد قبر پر سورہ بقرہ کی شروع کی آیتیں مُفلحُون تک سرہانے اور اخیر کی آیتیں امن الرسول سے ختم سورہ تک پاؤں کی طرف پڑھی جاتی ہیں۔

قبرستان میں ہنسی مذاق، سگریٹ نوشی وغیرہ اچھی بات نہیں ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ جنازے کے شرکاء میں سب سے بہتر وہ شخص ہے جو ذکر اللہ میں مشغول رہے اور جب تک جنازہ کندھوں سے نیچے نہ رکھا جائے اُس وقت تک نہ بیٹھے۔

☆☆☆☆☆



# نماز جنازہ

کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَۃُ الْمَوْتِ کے مصداق ہر شخص کو جو پیدا ہوا ہے وقت مقررہ پر اِس عالم اسباب و وسائل سے دوسرے عالم میں جانا ہے۔ مذہب انسانوں کے اوپر ایک دوسرے کے حقوق عائد کرتا ہے۔ آدمی جب جاتا ہے تو پس ماندگان کے اوپر بھی مرنے والے کے حقوق عائد ہوتے ہیں اور پہلا حق، نماز جنازہ کی صورت میں ادا کیا جاتا ہے۔ یہ نماز میت کے حق میں دعا کی حیثیت رکھتی ہے۔ نماز جنازہ ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے۔

## نیت

دل میں یا زبان سے کہے کہ چار تکبیر نماز جنازہ، ثنا اللہ کے لئے، درود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اور دعا اس میت کے لئے۔

نیت کے بعد پہلی تکبیر کہے اَللّٰہُ اَکْبَر۔

پھر ثنا پڑھے۔

سُبحانک اللھم وبحمدک وتبارک اسمُک وتعالٰی

پاک ہے تیری ذات اے اللہ اور تُوہی مستحق تعریف ہے اور تیرا نام بابرکت ہے اور بلند ہے

جدُّک وجلّ ثنائک ولآ الٰہ غیرُک۔

تیری شان بزرگی کے ساتھ اور بڑی ہے تیری تعریف اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔

ثنا پڑھ کر دوسری تکبیر کہے اور نماز والے دونوں درود شریف پڑھیں۔ پھر تیسری تکبیر کہے۔

اگر جنازہ بالغ مرد و عورت کا ہو تو یہ دعا پڑھے:

اللّٰھمّ اغفِرْ لِحیّنا ومیّتنا وشاھِدنا وغآئبنا

اے اللہ مغفرت فرما ہمارے زندوں کی اور مُردوں کی اور حاضر کی اور غائب کی

وَصغیرِنا وکبیرِنا وذکرنا واُنثٰنا اللّٰھمّ منْ

اور چھوٹے کی اور بڑے کی اور مرد کی اور عورت کی اے اللہ تو جس کو

اَحْییتہٗ منّا فاَحْیِہٖ علَی الْاِسْلام۔ ومنْ توفّیتہٗ

زندہ رکھنا چاہے ہم میں سے اس کو زندہ رکھ اسلام پر اور جس کو موت دینا چاہے

منّا فتوفّہٗ علی الْایمانِ۔

ہم میں سے اس کو موت دے ایمان پر۔

اوپر کی دعا پڑھ کر چوتھی تکبیر کہے۔ پھر نماز کی طرح دونوں طرف سلام پھیردے۔

اگر میت نابالغ کی ہو تو تیسری تکبیر کے بعد اوپر والی دعا نہ پڑھے



بلکہ نابالغ لڑکا ہو تو یہ دعا پڑھے:

اللّٰھمّ اجعلْہُ لنا فرطاً وّاجعلْہُ لنا اجْراً وّ

اے اللہ اس (بچے) کو ہمارے لئے پیشرو بنا اور اس کو ہمارے لئے اجر بنا اور

ذُخْراً وّاجعلْہُ لنا شافعاً وّمُشفّعاً۔

ذخیرہ اور اس کو بنا ایسا سفارش کرنے والا جس کی سفارش قبول کی جائے

اور اگر میت نابالغ لڑکی کی ہو تو یہ دعا پڑھے:

اللّٰھمّ اجعلْھا لنا فرطاً وّاجعلْھا لنا اجراً وّ

اے اللہ اس لڑکی کو ہمارے لئے پیش رو بنا اور اس کو ہمارے لئے اجر بنا اور

ذُخْراً وّاجعلْھا لنا شافِعۃً وّمُشفّعۃً۔

ذخیرہ اور اس کو بنا ایسی سفارش کرنے والی جس کی سفارش مقبول ہو

## قبرستان میں پڑھنے کی دعائیں

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے زیارتِ قُبور کے وقت بہت سی دعائیں منقول ہیں جو آپؐ خود بھی پڑھا کرتے تھے اور صحابہ کرامؓ کو بھی سکھاتے تھے۔ ان میں سے چند دعائیں یہ ہیں:

السّلامُ علیکُم دارَ قومٍ مؤمِنینَ واِنّآ اِنْشاءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَلاحِقُونَ۔

ترجمہ۔ تم پر سلامتی ہو اے قومِ مومن کے گھروالو! اور انشاء اللہ ہم تم سے ملنے والے ہیں۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَعَلٰى اَهْلِ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَيَرْحَمُ اللّٰهُ الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنَّا وَالْمُسْتَاخِرِيْنَ وَاِنَّا اِنْشَاءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَلَاحِقُوْن

ترجمہ۔ مومن اور مسلمان قبر والو! تم پر سلامتی ہو اور ہمارے اگلے پچھلے لوگوں پر اللہ تعالیٰ رحم فرمائے۔ انشاء اللہ ہم بھی تمہارے پاس پہنچنے والے ہیں۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا اَهْلَ الْقُبُوْرِ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ اَنْتُمْ سَلَفُنَا وَنَحْنُ بِالْاَثَرِ۔

ترجمہ۔ اے قبر والو! تم پر سلامتی ہو اور اللہ تعالیٰ ہم کو اور تم کو بخش دے، تم ہم سے پہلے آگئے ہو ہم تمہارے پیچھے آنے والے ہیں۔

## ثواب پہنچانے کا طریقہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص قبرستان جائے اور وہاں سورہ یٰسٓ پڑھے تو اس روز وہاں کے مُردوں سے عذاب کم کردیا جائے گا۔

حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص قبرستان میں داخل ہو کر سورہ فاتحہ، سورہ اخلاص (قل ھو اللہ) اور سورہ التکاثر (الھٰکم التکاثر) پڑھ کر اس کا ثواب قبرستان کے مُردوں کو بخش دے تو اس قبرستان کے مکین اس شخص کی شفاعت کریں گے۔

میت کے ورثاء کو چاہئے کہ قرآن کریم، آیت کریمہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ



سُبْحَانَكَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ اور استغفار وغیرہ پڑھ کر ثواب بخشتے رہیں۔ غرباء کو کھانا کھلائیں، مستحق کو کپڑا پہنائیں یا کسی بدنی اور مالی عبادت کا ثواب پہنچائیں۔

یاد رکھئے! مرنے کے بعد مُردہ زندوں کا محتاج ہوتا ہے۔ اس لئے ایصالِ ثواب میں اپنی طرف سے کوتاہی نہیں کرنی چاہئے۔



هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ
الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ
لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی

هُوَ اللّٰهُ الَّذِی لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

اَلرَّحْمٰنُ
جلّ جلالہٗ

اَلرَّحِیْمُ
جلّ جلالہٗ

اَلْمَلِکُ
جلّ جلالہٗ

اَلْقُدُّوْسُ
جلّ جلالہٗ



اَلسَّلَامُ
جلّ جلالہٗ

اَلْمُوْمِنُ
جلّ جلالہٗ

اَلْمُھَیْمِنُ
جلّ جلالہٗ

اَلْعَزِیْزُ
جلّ جلالہٗ

اَلْجَبَّارُ
جلّ جلالہٗ

اَلْمُتَکَبِّرُ
جلّ جلالہٗ

اَلْخَالِقُ
جلّ جلالہٗ

اَلْبَارِئُ
جلّ جلالہٗ

اَلْمُصَوِّرُ
جلّ جلالہٗ

اَلْغَفَّارُ
جلّ جلالہٗ

اَلْقَھَّارُ
جلّ جلالہٗ

اَلْوَھَّابُ
جلّ جلالہٗ

اَلرَّزَّاقُ
جلّ جلالہٗ

اَلْفَتَّاحُ
جلّ جلالہٗ

اَلْعَلِیْمُ
جلّ جلالہٗ

اَلْقَابِضُ
جلّ جلالہٗ

اَلْبَاسِطُ
جلّ جلالہٗ

اَلْخَافِضُ
جلّ جلالہٗ

اَلرَّافِعُ
جلّ جلالہٗ

اَلْمُعِزُّ
جلّ جلالہٗ

اَلْمُذِلُّ
جلّ جلالہٗ

اَلسَّمِیْعُ
جلّ جلالہٗ

اَلْبَصِیْرُ
جلّ جلالہٗ

اَلْحَکَمُ
جلّ جلالہٗ

| | | | |
|---|---|---|---|
| العدل<br>جلّ جلالهٗ | اللطیف<br>جلّ جلالهٗ | الخبیر<br>جلّ جلالهٗ | الحلیم<br>جلّ جلالهٗ |
| العظیم<br>جلّ جلالهٗ | الغفور<br>جلّ جلالهٗ | الشکور<br>جلّ جلالهٗ | العلیّ<br>جلّ جلالهٗ |
| الکبیر<br>جلّ جلالهٗ | الحفیظ<br>جلّ جلالهٗ | المقیت<br>جلّ جلالهٗ | الحسیب<br>جلّ جلالهٗ |
| الجلیل<br>جلّ جلالهٗ | الکریم<br>جلّ جلالهٗ | الرقیب<br>جلّ جلالهٗ | المجیب<br>جلّ جلالهٗ |
| الواسع<br>جلّ جلالهٗ | الحکیم<br>جلّ جلالهٗ | الودود<br>جلّ جلالهٗ | المجید<br>جلّ جلالهٗ |
| الباعث<br>جلّ جلالهٗ | الشهید<br>جلّ جلالهٗ | الحقّ<br>جلّ جلالهٗ | الوکیل<br>جلّ جلالهٗ |



| | | | |
|---|---|---|---|
| القویّ<br>جلّ جلالهٗ | المتین<br>جلّ جلالهٗ | الولیّ<br>جلّ جلالهٗ | الحمید<br>جلّ جلالهٗ |
| المحصی<br>جلّ جلالهٗ | المبدئ<br>جلّ جلالهٗ | المحیی<br>جلّ جلالهٗ | الممیت<br>جلّ جلالهٗ |
| المعید<br>جلّ جلالهٗ | الحیّ<br>جلّ جلالهٗ | القیّوم<br>جلّ جلالهٗ | الواجد<br>جلّ جلالهٗ |
| الماجد<br>جلّ جلالهٗ | الواحد<br>جلّ جلالهٗ | الاحد<br>جلّ جلالهٗ | الصمد<br>جلّ جلالهٗ |
| القادر<br>جلّ جلالهٗ | المقتدر<br>جلّ جلالهٗ | المقدّم<br>جلّ جلالهٗ | المؤخّر<br>جلّ جلالهٗ |
| الاوّل<br>جلّ جلالهٗ | الآخر<br>جلّ جلالهٗ | الظاهر<br>جلّ جلالهٗ | الباطن<br>جلّ جلالهٗ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْوَالِیُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْمُتَعَالِیُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْبَرُّ<br>جلّ جلالہٗ | اَلتَّوَّابُ<br>جلّ جلالہٗ |
| اَلْمُنْتَقِمُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْعَفُوُّ<br>جلّ جلالہٗ | اَلرَّؤُفُ<br>جلّ جلالہٗ | مَالِکُ الْمُلْکِ<br>جلّ جلالہٗ |
| ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْمُقْسِطُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْجَامِعُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْغَنِیُّ<br>جلّ جلالہٗ |
| اَلْمُغْنِیُّ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْمَانِعُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلضَّارُّ<br>جلّ جلالہٗ | اَلنَّافِعُ<br>جلّ جلالہٗ |
| اَلنُّوْرُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْھَادِی<br>جلّ جلالہٗ | اَلْبَدِیْعُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلْبَاقِیُ<br>جلّ جلالہٗ |
| اَلْوَارِثُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلرَّشِیْدُ<br>جلّ جلالہٗ | اَلصَّبُوْرُ<br>جلّ جلالہٗ | |

## اسمائے الٰہی

لوحِ محفوظ کا قانون ہمیں بتاتا ہے کہ ازل سے ابد تک صرف لفظ کی کارفرمائی ہے۔ حال، مستقبل اور ازل سے ابد تک کا درمیانی وقفہ لفظ کے علاوہ کچھ نہیں ہے۔ کائنات میں جو کچھ ہے وہ سب کا سب اللہ تعالیٰ کا فرمایا ہوا لفظ ہے۔ یہ لفظ اللہ تعالیٰ کا اسم ہے۔ اسی اسم کی مختلف طرزوں سے نئی نئی تخلیقات وجود میں آتی رہتی ہیں اور آتی رہیں گی۔ اللہ تعالیٰ کا اسم ہی پوری کائنات کو کنٹرول کرتا ہے۔ لفظ یا اسم کی بہت سی قسمیں ہیں۔ ہر قسم کے اسم یا الفاظ کا ایک سردار ہوتا ہے اور وہی سردار یا اسم اپنی قسم کے تمام اسماء کو کنٹرول کرتا ہے۔ یہ سردار اسم بھی اللہ تعالیٰ کا اسم ہوتا ہے اور اسی کو اسمِ اعظم کہتے ہیں۔

اسماء کی حیثیت روشنیوں کے علاوہ کچھ نہیں۔ ایک طرز کی جتنی روشنیاں ہیں، ان کو کنٹرول کرنے والا اسم بھی ان ہی روشنیوں کا مرکب ہے اور یہ اسماء کائنات میں موجود اشیاء کی تخلیق کے اجزاء

ہوتے ہیں مثلاً انسان کے اندر کام کرنے والے تمام تقاضے اور پورے حواس کو قائم رکھنے والا اسم ان سب اسماء کا سردار ہوتا ہے اور یہی اسم اعظم کہلاتا ہے۔

## جنّات کی نوع کا اسم اعظم الگ ہے

نوعِ جنّات کے لئے الگ اسم اعظم ہے۔ نوع انسان کے اوپر الگ اسم اعظم کی حکمرانی ہے۔ نوعِ نباتات کے لئے الگ، نوع جمادات کے لئے الگ اور نوع ملائکہ کے لئے الگ اسم اعظم ہے۔ کسی نوع سے متعلق اسم اعظم کو جاننے والا صاحب علم اس نوع کی کامل طرزوں، تقاضوں اور کیفیات کا علم رکھتا ہے۔

## گیارہ ہزار اسمائے الٰہیہ

انسان کے اندر پورے تقاضوں اور جذبات کے ساتھ دو حواس کام کرتے ہیں۔ ایک طرح کے حواس خواب میں اور دوسری طرح کے حواس بیداری میں کام کرتے ہیں۔ ان دونوں حواس کو اگر ایک جگہ جمع کر دیا جائے تو ان کی تعداد گیارہ ہزار ہوتی ہے اور ان گیارہ ہزار کیفیات یا تقاضوں کے اوپر ہمیشہ ایک اسم غالب رہتا ہے اس کو اس طرح بھی کہا جا سکتا ہے کہ انسان کی زندگی میں اللہ تعالیٰ کے جو اسماء کام کر رہے ہیں ان کی تعداد تقریباً گیارہ ہزار ہے اور ان گیارہ ہزار اسماء کو جو اسم



کنٹرول کرتا ہے وہ اسم اعظم ہے۔ ان گیارہ ہزار اسماء میں سے ساڑھے پانچ ہزار اسماء خواب میں کام کرتے ہیں۔ انسان چونکہ اشرف المخلوقات ہے اس لئے اللہ تعالیٰ کے قانون کے مطابق انسان کے اندر کام کرنے والا ہر اسم کسی دوسری نوع کے لئے اسم اعظم کی حیثیت رکھتا ہے یہی وہ اسماء ہیں جن کا علم اللہ تعالیٰ نے حضرت آدمؑ کو سکھایا ہے۔ تکوین یا اللہ تعالیٰ کے ایڈمنسٹریشن (Administration) کو چلانے والے حضرات یا صاحب خدمت اپنے اپنے عہدوں کے مطابق ان اسماء کا علم رکھتے ہیں۔

اسم ذات کے علاوہ اللہ تعالیٰ کا ہر اسم اللہ تعالیٰ کی ایک صفت ہے جو کامل طرزوں کے ساتھ اپنے اندر تخلیقی قدریں رکھتا ہے۔ تخلیق میں کام کرنے والا سب کا سب قانون اللہ کا قانون ہے۔

اللہُ نورُ السّموٰتِ والاَرضِ ط

اور یہی اللہ کا نور لہروں کی شکل میں نباتات، جمادات، حیوانات، انسان، جنّات اور فرشتوں میں زندگی اور زندگی کی تمام تحریکات پیدا کرتا ہے۔ پوری کائنات میں قدرت کا یہی فیضان جاری ہے کہ کائنات میں ہر فرد نور کی ان لہروں کے ذریعے ایک دوسرے کے ساتھ منسلک اور وابستہ ہے۔

کہکشانی نظاموں اور ہمارے درمیان بڑا مستحکم رشتہ ہے۔ پے بہ

پے جو خیالات ذہن میں آتے ہیں وہ دوسرے نظاموں اور آبادیوں سے ہمیں موصول ہوتے رہتے ہیں۔ نور کی یہ لہریں ایک لمحہ میں روشنی کا روپ دھار لیتی ہیں۔ روشنی کی یہ چھوٹی بڑی لہریں ہم تک بے شمار تصویر خانے لے کر آتی ہیں۔ ہم ان ہی تصویر خانوں کا نام واہمہ' خیال' تصور اور تفکر رکھ دیتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

لوگو! مجھے پکارو' میں سنوں گا۔ مجھ سے مانگو' میں دوں گا۔

کسی کو پکارنے یا مانگنے کے لئے ضروری ہے کہ اس ہستی کا تعارف ہمیں حاصل ہو اور ہم یہ جانتے ہوں کہ جس کے آگے ہم اپنی احتیاج پیش کر رہے ہیں وہ ہماری احتیاج پوری کر سکتا ہے یا نہیں۔ اس بات پر یقین کرنے کے لئے ہمیں یہ سمجھنا پڑے گا کہ وہ کون سی ذاتِ والا صفات ہے جس سے ہم روزانہ ایک لاکھ سے بھی زیادہ خواہشات پوری کرنے کی تمنا کریں تو وہ پوری کر سکتا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ ذات یکتا اللہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی صفات کا تذکرہ اپنے ناموں سے کیا ہے۔ سورہ اعراف میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

ترجمہ۔ اور اللہ کے اچھے اچھے نام ہیں۔ پس ان اچھے ناموں سے اسے پکارتے رہو۔

سورہ احزاب میں ارشاد ہے۔



ترجمہ۔ ایمان والو! اللہ کا ذکر کثرت سے کرتے رہو اور صبح و شام اس کی تسبیح میں لگے رہو۔

اللہ تعالیٰ کا ہر اسم ایک چھپا ہوا خزانہ ہے۔ جو لوگ ان خزانوں سے واقف ہیں جب وہ اللہ کا نام ورد زبان کرتے ہیں تو ان کے اوپر رحمتوں اور برکتوں کی بارش برستی ہے۔ عام طور پر اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام مشہور ہیں۔ اس بیش بہا خزانے سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہر نام کی تاثیر اور پڑھنے کا طریقہ الگ الگ ہے۔

کسی اسم کی بار بار تکرار سے دماغ اس اسم کی نورانیت سے معمور ہو جاتا ہے اور جیسے جیسے اللہ تعالیٰ کے اسم کے انوار دماغ میں ذخیرہ ہوتے ہیں اسی مناسبت سے بگڑے ہوئے کام بنتے چلے جاتے ہیں اور حسبِ دلخواہ نتائج مرتب ہوتے رہتے ہیں۔

لیکن جس طرح اثرات مرتب ہوتے ہیں اسی طرح گناہوں کی تاریکی ہمارے اندر روشنی کو دھندلا دیتی ہے۔ کوتاہیوں اور خطاؤں سے آدمی کثافتوں' اندھیروں اور تعفن سے قریب ہو جاتا ہے اور اللہ کے نور سے دُور ہو جاتا ہے۔

جب کوئی بندہ جانتے بوجھتے گناہوں اور خطاؤں کی زندگی کو زندگی کا مقصد قرار دے لیتا ہے تو وہ اس آیت کی تفسیر بن جاتا ہے۔

"مُہر لگا دی اللہ نے ان کے دلوں پر اور ان کے کانوں پر اور

آنکھوں پر پردہ ڈال دیا ہے اور ان لوگوں کے لئے دردناک عذاب ہے۔"

اللہ تعالیٰ کا ہر اسم اللہ تعالیٰ کی صفت ہے اور اللہ تعالیٰ کی ہر صفت قانونِ قدرت کے تحت فعّال اور متحرک ہے۔ ہر صفت اپنے اندر طاقت اور زندگی رکھتی ہے جب ہم کسی اسم کا ورد کرتے ہیں تو اس اسم کی طاقت اور تاثیر کا ظاہر ہونا ضروری ہے۔ اگر مطلوبہ فوائد حاصل نہ ہوں تو ہمیں اپنی کوتاہیوں اور پُرخطا طرزِ عمل کا جائزہ لینا چاہئے۔

ہم یہ بات جانتے ہیں کہ علاج میں دوا کے ساتھ پرہیز ضروری ہے اور بدپرہیزی سے دوا غیر مؤثر ہوجاتی ہے۔ کوتاہیوں اور خطاؤں کے مرض میں جو پرہیز ضروری ہے وہ یہ ہے۔

حلال روزی کا حصول، جھوٹ سے نفرت، سچ سے محبت، اللہ کی مخلوق سے ہمدردی، ظاہر اور باطن میں یکسانیت، منافقت سے دل بیزاری، فساد اور شر سے احتراز، غرور اور تکبّر سے اجتناب۔ کوئی منافق، سخت دل، اللہ کی مخلوق کو کمتر جاننے والا اور خود کو دوسروں سے برتر سمجھنے والا بندہ اسمائے الٰہیہ کے خواص سے فائدہ نہیں حاصل کرسکتا۔

کسی اسم کا ورد کرنے سے پہلے مذکورہ بالا صلاحیتوں اور اوصاف کو اپنے اندر پیدا کرنا ضروری ہے۔ بیان کردہ علاج اور پرہیز کے ساتھ



آپ کو یقیناً "اسمائے الٰہیہ کے فوائد و ثمرات اسی طرح حاصل ہوں گے جس طرح ہمارے بزرگ مستفیض ہوتے رہے ہیں اور اب بھی انہیں فائدے پہنچتے ہیں۔



# اجازت

قانون یہ ہے کہ جب کوئی عامل کسی دوسرے کو اپنا عمل بخش دے تو جسے یہ عمل بخشا گیا ہے اس کے اندر بھی یقین کا وہی پیٹرن (PATTERN) بن جاتا ہے جو عامل کا ہے اور ذہن میں یہ بات راسخ ہوجاتی ہے کہ ہم ایسا کریں گے تو ایسا ہوگا۔ یہ بات ذہن نشیں رکھنا ضروری ہے کہ آدمی کے اندر یقین کی قوت جتنی ہوتی ہے اسی مناسبت سے نتائج مرتب ہوتے ہیں۔

کوئی وظیفہ یا عمل کرنے سے پہلے ضروری ہے کہ عمل کرنے والا بندہ اجازت یافتہ ہو۔

باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر دعا کی طرح ہاتھ اٹھالیں۔ ایک مرتبہ یاحَفیظُ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور ہاتھ تین بار چہرے پر پھیرلیں پھر دعا کی طرح ہاتھ باندھ کر ایک مرتبہ یاحفیظُ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور ہاتھ چہرے پر تین بار پھیرلیں۔ اسی طرح تیسری بار ہاتھ



باندھ کر ایک بار یاحفیظُ پڑھ کر دم کریں اور ہاتھ تین دفعہ چہرے پر پھیریں۔ اس کے بعد آنکھیں بند کر کے بیٹھ جائیں۔ دل ہی دل میں ننانوے مرتبہ یاحَفیظُ کا ورد کریں اور اللہ تعالیٰ سے کامیابی اور کامرانی کی دعا کریں۔ کسی ضرورت مند کو سوا پانچ روپے خیرات کردیں۔

اب آپ اس کتاب میں لکھے ہوئے اسمائے الٰہیہ کا ورد کرسکتے ہیں۔

دو جگ کے تاج دار سرورِ کونین حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وسیلے سے اللہ ربُّ العزت کی بارگاہ میں دعا ہے کہ ہم سب پر اپنی رحمت نازل فرمائے، آمین!

## احساسِ کمتری کا علاج

احساسِ کمتری ایک ایسا جذبہ ہے جس میں آدمی بات بے بات رنج وغم میں مبتلا رہتا ہے اور معمولی سے معمولی بات کو اپنے لئے پریشانی بنا کر افسردہ دل ہوجاتا ہے۔ اور یہ بات اس وقت پیدا ہوتی ہے جب آدمی کے اندر قوتِ ارادی کمزور ہوجاتی ہے۔ کمزور قوتِ ارادی کی وجہ سے بنے بنائے کام بگڑ جاتے ہیں۔ بار بار ایسا ہونے سے آدمی احساسِ کمتری میں مبتلا ہوجاتا ہے۔ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ یَااَللّٰہُ پڑھنے سے قوتِ ارادی میں اضافہ ہوتا ہے، غیر مستقل مزاجی دُور ہوجاتی ہے اور بگڑے ہوئے حالات درست ہوجاتے ہیں۔

سینہ اور پسلیوں میں درد ہو تو درد کی جگہ سات مرتبہ یَااَللّٰہُ انگشتِ

شہادت سے مریض کے سینے پر لکھیں، درد سے نجات مل جائے گی۔

## آنکھوں میں روشنی

اسٹیل کے برتن میں پانی پکا کر ٹھنڈا کریں، زوال کے وقت ۱۴۱ مرتبہ یَارَحْمٰنُ پڑھ کر پانی پر دَم کریں۔ دم شدہ پانی چاندی کی سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

اس اسم کی برکت سے آنکھوں کے امراض جو گرمی، سردی، چوٹ، گردوغبار اور دھواں لگنے سے لاحق ہوتے ہیں ختم ہوجاتے ہیں۔

## ہردل عزیز ہونے کا طریقہ

بلند مرتبہ حاصل کرنے، عزت و وقار کے ساتھ رہنے، اپنے پرایوں میں ہردل عزیز ہونے، نیز چہرہ میں وجاہت اور کشش پیدا کرنے کے لئے فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یَارَحِیْمُ کا ورد کریں اور ہاتھ چہرے پر پھیر لیں۔

## مقدمہ میں کامیابی

فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد یا رات کو سونے سے پہلے اول و آخر ۳۳-۳۳ بار درود شریف کے ساتھ تین سو بار یَامَلِکُ پڑھنے سے دشمن کے شر سے آدمی محفوظ رہتا ہے اور اللہ تعالیٰ مقدمہ میں کامیابی



عطا فرماتے ہیں۔

## سعادت مند اولاد

شادی کے بعد جب اللہ تعالیٰ خوشی کا دن دکھائیں اور ماں کی کوکھ بھرجائے تو صبح شام سو مرتبہ یَاقُدُّوْسُ پڑھ کر ماں اپنے پیٹ پر پھونک مارے۔ بچہ خوش اخلاق، باکردار، خوبصورت اور والدین کا فرماں بردار پیدا ہوتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کے اس نام کی برکت سے یہ بچہ ایسے اوصاف کا حامل ہوتا ہے کہ معاشرہ میں اسے عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے اور مخلوق کے دل میں اس کی عزت جاگزیں ہوتی ہے۔

## ہر قسم کی بیماری سے نجات

اٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے، وضو بغیر وضو یَاسَلَامُ کا ورد کرنے سے آدمی آفاتِ ارضی و سماوی سے اور دنیاوی مصیبتوں سے محفوظ رہتا ہے۔

تینتیس مرتبہ پانی پر دَم کرکے بیمار کو پلانے سے ہر قسم کی بیماری دور ہوجاتی ہے اس اسمِ مبارک کی برکت سے گھر میں رزق کی فراوانی ہوجاتی ہے۔

عشاء کی نماز کے بعد گیارہ سو مرتبہ یَامُؤْمِنُ پڑھ کر آنکھیں بند کر کے بیٹھ جائیں اور یہ تصور کریں کہ میں عرش کے سائے میں ہوں اور شوہر نیچے ہے۔ جب یہ تصور قائم ہوجائے تو شوہر کے اوپر پھونک ماردیں۔ بات کئے بغیر بستر میں چلی جائیں اور شوہر کا تصور کرتے کرتے سوجائیں۔ انشاء اللہ خاوند کی طرف سے بداخلاقی' برائی' زیادتی کا اظہار نہیں ہوگا۔ اس عمل کی برکت سے شوہر بیوی کا گرویدہ ہوجاتا ہے۔

اگر کسی شوہر کے ساتھ بیوی کا سلوک اچھا نہ ہو تو یہ عمل شوہر بھی کرسکتا ہے۔ نتائج دونوں صورتوں میں ایک سے مرتب ہوں گے۔

## غیبی انکشافات

تہجد کی نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ یَامُهَیْمِنُ پڑھ کر مراقبہ کرنے سے غیب کی دنیا سامنے آجاتی ہے۔ اور گم شدہ چیزیں ارادہ کے ساتھ نظر کے سامنے آجاتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا یہ اسم تین روز تک ایک ہزار ایک سو مرتبہ پڑھنا استخارہ ہے۔ اللہ کے فضل و کرم سے تین روز میں صحیح بات معلوم ہوجاتی ہے۔ رات کو سونے سے پہلے دو رکعت نماز نفل ادا کریں اور گیارہ سو مرتبہ یَامُهَیْمِنُ پڑھ کر جو بات معلوم کرنی



ہے اس کو دل میں دہراتے دہراتے سوجائیں۔

## ملازمت میں ترقی

کسی شخص کو ملازمت نہ ملتی ہو۔ نوکری سے برخاست ہوگیا ہو یا ترقی کی بجائے عہدہ یا منصب سے گرا دیا گیا ہو اور ہر طرح کی کوشش کرنے کے باوجود کامیابی نہ ہوتی ہو ایسی صورت میں آدھی رات گزرنے کے بعد باوضو دو نفل ادا کرنے کے بعد ننگے سر' قبلہ رُخ کھڑے ہو کر تین سو مرتبہ یاعَزِیْزُ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور نہایت خشوع و خضوع کے ساتھ مقصد پورا ہونے کی دعا کی جائے۔ انشاء اللہ عمل کرنے والا شخص اپنے عہدہ پر دوبارہ فائز ہوجائے گا اور اسے مزید ترقی نصیب ہوگی۔

## کمزور بچے

ایک سیر خالص سرسوں کے تیل پر ایک ہزار مرتبہ روزانہ یاجَبَّارُ پڑھ کر دم کریں۔ اب اس تیل کو ان بچوں کے جسم پر مالش کریں جو لاغر اور کمزور ہوں اور جن کی نشوونما پیدائشی طور پر پوری نہ ہوئی ہو۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بچوں میں توانائی اور طاقت آجائے گی۔ کمزوری اور دُبلاپن ختم ہوجائے گا۔ چاندی کی انگوٹھی پر یاجبّارُ کندہ کرا کے انگوٹھی پہننے سے معاشرہ میں عزت و توقیر حاصل

ہوتی ہے۔

## کاروبار میں ترقی

کسی کاروبار کی ابتداء کرنے سے پہلے صبح، دوپہر، شام و رات یَامُتَکَبِّرُ پڑھنے سے کامیابی یقینی ہوجاتی ہے۔ اس اسم کا مستقل ورد کرنے والا منکسرالمزاج، حلیم الطبع ہوتا ہے۔ لوگوں کے ساتھ حُسنِ اخلاق اور خندہ پیشانی سے پیش آتا ہے۔ اللہ کی مخلوق کی خدمت کرنا اپنے لئے باعثِ سعادت اور برکت سمجھتا ہے اور لوگوں میں قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔

## آسیب سے نجات

اگر کسی گھر میں آسیب کا شبہ ہو اور گھر میں رہنے والے لوگ یہ محسوس کریں کہ اس گھر میں جن یا بھوت پریت کا بسیرا ہے یا گھر میں سانپ وغیرہ زیادہ نظر آتے ہوں تو ایک کاغذ پر اکیس مرتبہ یَاقَھَّارُ لکھ کر گھر میں ہرے بھرے درخت کی شاخ میں باندھ دیں۔ اگر گھر میں درخت موجود نہ ہو تو گھر کے قریب کسی درخت میں یہ تعویذ باندھ دیں۔ اللہ کے فضل و کرم سے گھر آسیب اور دوسری بلاؤں سے بالکل محفوظ رہے گا۔



## پڑھنے میں دل نہ لگنا

ماں باپ کو اولاد کی طرف سے یہ شکایت رہتی ہے کہ بچے پڑھنے لکھنے میں دلچسپی نہیں لیتے۔ دلچسپی نہ ہونے کی بنا پر بچے کُند ذہن ہوجاتے ہیں۔ اگر ان کو کچھ پڑھایا جاتا ہے تو وہ بھول جاتے ہیں۔ بچوں کے اندر سے کُند ذہنی ختم کرنے کے لئے اور علم کا شوق اجاگر کرنے کے لئے چالیس دن صبح نہار منہ اکیس مرتبہ یاعلیمُ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔ ذہن تیز، حافظہ روشن اور دماغ طاقت ور ہوجائے گا۔

## عقیدہ کی کمزوری

انسان کے اندر جب عقیدہ کمزور ہوجاتا ہے تو وہ طرح طرح کے وسوسوں میں گرفتار ہوجاتا ہے۔ کبھی خیال آتا ہے میرے اوپر کسی نے جادو کردیا ہے، کبھی سوچتا ہے کہ میرے اوپر کسی جن بھوت کا اثر ہے۔ شیطان اس کے دماغ میں یہ بات بھی ڈالتا ہے کہ اسے کسی کی بددعا لگ گئی ہے لیکن جب وہ خود اپنا محاسبہ کرتا ہے تو اس کے سامنے ایسی کوئی بات نہیں آتی جس کی بنا پر کوئی اسے بددعا دے۔ یہ بات بھی اس کی سمجھ میں نہیں آتی کہ اس کا کون دشمن ہے اس لئے کہ وہ خود کسی کے ساتھ برائی نہیں کرتا۔ اس قسم کے تمام وسوسوں اور کثیف خیالات سے محفوظ رہنے کے لئے رات کو سوتے وقت ایک سو گیارہ مرتبہ یا

قَابِضُ پڑھنا نہایت مفید اور مجرّب عمل ہے۔

## وسائل میں اضافہ

فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد ایسی جگہ بیٹھ جایئے جہاں سے نکلتا ہوا سورج نظر آئے۔ جیسے ہی اُفق سے سورج کی ٹکیہ نمودار ہو یابَاسِطُ پڑھنا شروع کر دیں۔ ۶۳ (تریسٹھ) مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور ہاتھ چہرے پر پھیر کر اٹھ جائیں۔ عمل کی مدّت چالیس روز ہے۔ اس عمل سے وسائل میں اضافہ ہوتا ہے۔ بدحالی اور افلاس دور ہو جاتا ہے۔ اس عمل کی اجازت صرف ان لوگوں کے لئے ہے' خدانخواستہ جن کے گھروں میں مفلسی نے ڈیرے ڈال دیئے ہیں اور کوئی راستہ کھلتا ہوا نظر نہیں آتا۔

## سخت گیر حاکم کی تسخیر

ہر ماہ کے چاند کی چودھویں شب کو آدھی رات کے وقت سو مرتبہ یارَافِعُ پڑھنے سے بندہ کے دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت راسخ ہو جاتی ہے اور وہ دنیا میں ہر کام اللہ کی خوشنودی کے لئے کرتا ہے۔ والرَّاسِخُون فِی الْعِلْمِ یَقُولُونَ اٰمَنَّا بِہٖ کُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا اور وہ لوگ جو راسخ فی العلم ہوتے ہیں۔ کہتے ہیں ہمارا ایمان ہے کہ ہر چیز ہمارے پروردگار کی طرف سے ہے۔



کسی بدخُو شخص یا سخت گیر حاکم کے سامنے جاتے ہوئے گھبراہٹ اور خوف لاحق ہو تو یارَافِعُ پڑھتے ہوئے جائیں۔ حاکم کی سخت گیری رحم دلی میں بدل جائے گی۔

## دشمن پر غلبہ

فجر کی نماز کے بعد پانچ سو دس مرتبہ یاخَافِضُ کا ورد کرنے سے دِلی مرادیں پوری ہوتی ہیں۔ دشمن پر غلبہ حاصل ہوتا ہے۔

## سفر میں آسانی

مخلوق کی نظر میں عزت و وقار حاصل کرنے کے لئے اور اللہ تعالیٰ کے سوا کسی سے احتیاج نہ رکھنے کے لئے' سفر میں حفاظت اور آسانی حاصل کرنے کے لئے ہر نماز کے بعد سو مرتبہ یامُعِزُّ پڑھیں۔

راہِ سلوک کا کوئی مسافر جمعہ کی نماز کے بعد سے عصر کی نماز تک یَاسَمِیعُ پڑھے تو قوت سماعت میں اضافہ ہوتا ہے اور کان فرشتوں کی آوازوں سے آشنا ہو جاتے ہیں۔ مگر یہ عمل اپنے پیر و مرشد کی اجازت سے کرنا چاہئے۔ پیر و مرشد کا روحانی علوم سے واقف ہونا ضروری ہے۔

## رضائے الٰہی

یَاعَدْلُ کی تاثیر یہ ہے کہ اس نام کا ورد رکھنے والا ہر معاملہ میں

اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتا ہے اور راضی برضا رہتا ہے۔ اچھے لوگوں کو دوست رکھتا ہے اور ظالم و جابر لوگوں سے دور رہتا ہے۔

## حسبِ منشاء شادی

آج کل لڑکیوں کی شادی کا مسئلہ ماں باپ کے لئے پریشانی کا سبب بنا ہوا ہے۔ گھر گھر شادی کے انتظار میں لڑکیاں بوڑھی ہو رہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ اپنے حفظ و امان میں رکھے۔ ماں باپ کی راتوں کی نیند حرام ہو گئی ہے۔ اس گھمبیر مسئلہ کے حل کے لئے یَالَطِیْفُ کا عمل نہایت مجرب ہے۔

یَالَطِیْفُ کے اعداد ۱۲۹ ہیں اور ۱۶۶۴۱ مرتبہ نام پڑھا جاتا ہے۔ پڑھنے کا آسان طریقہ یہ ہے:-

ایک تسبیح میں ۱۲۹ دانے ڈالے جائیں اور ۱۲۹ مرتبہ تسبیح پڑھی جائے۔ اور ہر تسبیح کے بعد لَاتُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَھُوَاللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ کو تین دفعہ پڑھ کے زبان سے مقصد بیان کرے اور پھر یَالَطِیْفُ کی تسبیح پڑھنا شروع کر دے۔ اسی طرح سارا عمل ختم کیا جائے مگر عمل پورا کرنے میں بہت زیادہ ہوشیاری کی ضرورت ہے۔ اگر کبھی زیادتی ہو جائے تو تاثیر باقی نہیں رہے گی۔



## استخارہ

اگر کسی کام کے لئے استخارہ کرنا چاہیں تو اول وقت عشاء کی نماز پڑھ کر ۱۱۰۰ مرتبہ یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ پڑھیں اور بات کئے بغیر کان کے نیچے ہاتھ رکھ کر سیدھی کروٹ سو جائیں۔ انشاء اللہ خواب میں معلومات حاصل ہو جائیں گی۔

یَاخَبِیْرُ کا بکثرت ورد کرنے والا قدرت کے فارمولوں سے واقف ہو جاتا ہے اور اس کے سامنے یہ بات آجاتی ہے کہ کائنات کی تخلیق کس طرح عمل میں آئی ہے۔ فرشتے، جنّات، حیوانات، نباتات، جمادات اور انسان کی تخلیق میں کون کون سی معیّن مقداریں کام کر رہی ہیں۔

## افلاس سے بچنے کے لئے

صبح بیدار ہونے کے بعد اور رات کو سونے سے پہلے چند بار یَاعَظِیْمُ پڑھنے سے عمر اور اقبال میں اضافہ ہوتا ہے۔ یہ اسم آیت الکرسی کی تفسیر اور اس کے اندر اسم اعظم کی طرف اشارہ ہے یَاعَظِیْمُ کا ورد کرنے والا کبھی مُفلس و قلّاش نہیں ہوتا۔

## رزق میں فراوانی

اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ارشاد فرمایا ہے "اے آلِ داؤد شکر

کو اپنا شعار بنالو کہ شکر کرنے والے بندے قلیل ہیں۔"

یاشکور کا ترجمہ۔ اے قدر دان نہایت قدر کرنے والے۔
اس مبارک نام کی خاصیت یہ ہے کہ جو شخص اس نام کو سونے سے پہلے اکتالیس مرتبہ یا سو مرتبہ پڑھتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کا شکر گزار بندہ بن جاتا ہے اور جب کوئی بندہ شکر کو اپنا شعار بنالیتا ہے تو اس کے وسائل میں فراوانی اور رزق میں برکت ہوتی ہے۔

## دورانِ سفر آسانیاں

سفر جہاز کا ہو، کشتی کا ہو یا ریل کا، سفر کرنے سے پہلے کاغذ پر تین تین خانوں اور چار سطروں میں یَاحَفِیظُ لکھ کر کاغذ کو تہہ کر کے تعویذ بنالیں اور یہ تعویذ اپنے پاس محفوظ رکھیں۔ اللہ تعالیٰ سفر کی ہر صعوبت سے محفوظ رکھے گا اور دورانِ سفر غیب سے آسانیاں میسر ہوں گی۔ یہی تعویذ بچوں کی نظر ختم کرنے میں بھی بہت مفید ہے۔ تعویذ موم جامہ کر کے نیلے رنگ کے کپڑے میں سی کر گلے میں ڈال دیں۔

اگر کسی آدمی کو کسی شخص یا کسی چیز سے نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو تو ایک جمعرات سے دوسری جمعرات تک روزانہ ستّر ستّر مرتبہ یَاحَسِیبُ پڑھے۔

## عزت و مرتبہ میں اضافہ

اللہ تعالیٰ کا نام یَاجَلِیلُ چاندی کے پترے پر کندہ کرا کے اپنے پاس رکھنے سے عزت و مرتبہ میں اضافہ ہوتا ہے۔

کرم کرنا اللہ تعالیٰ کی ایک ایسی صفت ہے جس پر ساری کائنات قائم ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ کا کرم محیط نہ ہو تو دنیا ایک سیکنڈ بھی قائم نہیں رہ سکتی۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے زیادہ فیض یاب ہونے کے لئے روزانہ رات کو سوتے وقت چت لیٹ کر ایک سو ایک مرتبہ یَاکَرِیمُ پڑھیں اور سینہ پر دم کر کے کسی سے بات کئے بغیر سو جائیں۔ ایک نیند لینے کے بعد بات کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔

## چوری اور ڈکیتی سے حفاظت

چوری، ڈکیتی اور دشمنوں سے گھر کی حفاظت کے لئے رات کو سونے سے پہلے یَارَقِیبُ تین مرتبہ پڑھ کر گھر کے چاروں کونوں میں پھونک ماردیں۔ اللہ تعالیٰ حفاظت کریں گے۔ اگر کوئی شخص ناسور میں مبتلا ہو اور ناسور کسی طرح اچھا نہ ہوتا ہو تو تین سو مرتبہ یَارَقِیبُ پڑھ کر زخم پر دم کیا جائے۔ آہستہ آہستہ اس مرض سے نجات مل جاتی ہے۔

## سر میں درد

کسی شخص کے سر میں اس قسم کا درد ہو جس کی بظاہر کوئی تشخیص نہ ہو سکے اور کسی علاج سے فائدہ نہ ہو' اس کے لئے سامنے بٹھا کر مریض سے کہا جائے کہ وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر پکڑے۔ عامل دل ہی دل میں سات مرتبہ یامُجیبُ پڑھے اور زور سے دستک دے۔ جیسے ہی عامل دستک دے مریض سر پر سے ہاتھ اٹھالے۔ چند روز کے اس عمل سے سر درد کا عارضہ ختم ہو جاتا ہے۔

## زہریلے جانور کا کاٹنا

حشرات الارض سانپ' بچھو' بھڑ' تتیا کوئی بھی زہریلا جانور کاٹ لے۔ سات بار گیارہ گیارہ مرتبہ یاوَاسعُ پڑھ کر دم کریں۔

## صلح وصفائی کے لئے

آپس میں نااتفاقی ختم کرنے اور صلح صفائی کے لئے یاحَکِیمُ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔ اگر کسی وجہ سے پانی پلانا ممکن نہ ہو تو فریقین کے تکیوں پر دم کریں۔ یہ کام بھی مشکل ہو تو ایک سو ایک مرتبہ یاحکیم پڑھ کر فریقین کا تصور کریں اور دم کریں۔

## کشفُ القبور

تصوف میں ایک مقام کشف القبور ہے۔ یعنی مرنے کے بعد جس



مقام پر روحیں رہتی ہیں وہاں وہ کس حال میں ہیں' کس طرح زندگی گزار رہی ہیں اور اس دنیا کے شب و روز اور ماہ و سال کیسے ہیں نیز روحوں سے بات چیت اور ملاقات کے عمل کو کشف القبور کہا جاتا ہے۔ اس صلاحیت کو بیدار کرنے کے لئے کسی سلسلہ میں بیعت ہونا ضروری ہے۔ پیر و مرشد کا کرم شاملِ حال ہو اور مرید کے اندر روحانی صلاحیتیں بیدار ہونے لگیں تو یَاباعثُ پڑھنے سے وہ آنکھ کھل جاتی ہے جو روحوں کو دیکھتی ہے' وہ کان کھل جاتے ہیں جو روحوں کی آواز سنتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے وہ قوتِ گویائی عطا ہو جاتی ہے جس کے ذریعے روحوں سے بات چیت اور گفتگو ہوتی ہے۔

## تجلّی کا انکشاف

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے میں ہی ابتدا ہوں' میں ہی انتہا ہوں' میں ہی ظاہر ہوں' میں ہی باطن ہوں اور اللہ ہر چیز کو محیط ہے۔ جو چیز ہر شے پر محیط ہے' سمجھنے کے لئے اسے ہم تجلّی کہتے ہیں۔ تجلّیٔ الٰہی ہر چیز پر محیط ہے یعنی ہر چیز تجلّی میں بند ہے اور کائنات میں ہر تخلیق' وہ نوع ہو یا فرد' اس کی زندگی تجلّی کے ساتھ قائم و دائم ہے۔ اللہ تعالیٰ کی حاضر و موجود صفت کا حامل اسم یَاشَہِیدُ بطور وظیفہ پڑھنے سے تجلّیٔ الٰہی کا انکشاف ہوتا ہے۔ جو بندہ یَاشَہِیدُ کی صفات اور حکمت کا مشاہدہ کر لیتا ہے اس کو اللہ تعالیٰ کے دربار کی حاضری نصیب ہو جاتی ہے۔

## مایوسی کا خاتمہ

کام بن بن کر بگڑ جاتے ہوں، کسی کی سفارش کام نہ آتی ہو۔ آدمی محتاج اور مایوس ہو گیا ہو۔ ہر نماز کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یَاوَکِیْلُ پڑھنے سے محتاجی اور مایوسی ختم ہو جاتی ہے اور رکاوٹیں دور ہو جاتی ہیں۔

## حاملہ کی حفاظت

عورت حمل کے زمانے میں کمزور ہو جائے، طاقت کی دوائیں کام نہ کریں اور حمل کے زمانے کی تکلیفیں روز بروز بڑھتی چلی جائیں۔ پیروں پر زیادہ ورم آجائے آنکھیں پیلی ہو جائیں۔ بلڈ پریشر بڑھ جائے۔ بار بار درد کا عارضہ لاحق ہو کھانے پینے کی طرف طبیعت کا میلان نہ ہو۔ کچھ کھانے پینے سے متلی ہونے لگے۔ ان سب تکالیف سے نجات حاصل کرنے کے لئے پانی پر، کسی قسم کے پھل کے جوس پر، گلوکوز پر یا دوا پر گیارہ مرتبہ یَاقَوِیُّ پڑھ کر دم کریں۔

## دودھ میں کمی

ماں کے سینے کو اللہ تعالیٰ نے بچوں کا دسترخوان بنایا ہے۔ پیدائش کے بعد اگر دودھ نہ اُترے یا دودھ کم ہو تو بچہ کی غذائی ضروریات پوری نہیں ہوتیں۔ اس کمی کو پورا کرنے کے لئے ڈبہ کے دودھ کا سہارا لینا



پڑتا ہے۔ قانون قدرت پر غور کیا جائے تو ماں کا دودھ پینا بچہ کا فطری حق ہے اور جب مائیں اولاد کے اس حق کو پورا کرتی ہیں تو اولاد سعادت مند اور فرماں بردار اُٹھتی ہے۔ دودھ کی اس کمی کو پورا کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ کا اسم یَامَتِیْنُ عجیب و غریب خاصیت رکھتا ہے۔ بچہ کو دودھ پلانے سے پہلے ماں گیارہ مرتبہ یَامَتِیْنُ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لے۔

## اللہ کے دوست

اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں فرمایا ہے اللہ کے دوستوں کو خوف ہوتا ہے نہ غم۔ یَاوَلِیُّ کا ترجمہ حمایتی اور دوست ہے۔ یَاوَلِیُّ کا ورد رکھنے والا عامل لوگوں کی نظروں میں دوستی کی علامت بن جاتا ہے اور اس کے اندر ایسے اوصافِ حمیدہ پیدا ہو جاتے ہیں کہ مخلوق اسے عزیز رکھتی ہے۔ جس بندے کو اللہ کی مخلوق عزیز رکھتی ہے اور جو اللہ کے بندوں کے کام آتا ہے، اللہ تعالیٰ ایسے بندوں سے محبت کرتے ہیں اور جس سے اللہ تعالیٰ محبت کرتے ہیں وہ اللہ کا دوست ہوتا ہے۔

## وسوسوں اور بُری عادتوں سے نجات

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد ہے شیطان انسان کا کُھلا ہوا دشمن ہے اور اس کا مشن ہی یہ ہے کہ وہ انسان کو وسوسوں اور برائیوں

میں مبتلا کردے۔ برائیوں اور وسوسوں سے پیچھا چھڑانے کے لئے رات
کے وقت اندھیرے میں بالکل تنہا بیٹھ کر ۹۳ مرتبہ یاحمیدُ پڑھیں۔
حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وسیلے سے اللہ تعالیٰ کی رحمت سے بُری
عادتوں سے چھٹکارا حاصل ہوجاتا ہے۔ عمل کی مدت پینتالیس روز
ہے۔

صبح کی نماز کے بعد گیارہ مرتبہ یامُحصِیُ پڑھنے سے توکل پیدا
ہوتا ہے اور مخلوق اس کے لئے مسخر ہوجاتی ہے۔ باریک باریک کاغذ
کے ٹکڑوں پر ۱۲۵۰۰۰ مرتبہ یا یَامُحصِیُ لکھ کراور قینچی سے کاٹ کر
آٹے کی گولیاں بنالیں اور ایسے پانی میں ڈال دیں جہاں مچھلیاں ہوں۔
طبیعت میں مستقل مزاجی پیدا ہوجائے گی۔ احساس کمتری، غصہ اور
جھنجلاہٹ سے نجات مل جائے گی۔

## وقت سے پہلے پیدائش

دیکھا گیا ہے کہ وقت پورا ہونے سے پہلے کبھی چھ ماہ اور کبھی
سات مہینے میں بچے پیدا ہوجاتے ہیں۔ ایسے بچے کئی اعتبار سے کمزور
ہوتے ہیں۔ اس افتاد سے بچنے کے لئے حاملہ کے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر
ننانوے مرتبہ یَامُبدِئُ حمل قرار پانے کے بعد روزانہ دو ماہ تک پڑھا
جائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے حمل ساقط نہیں ہوگا اور پیدائش
وقت پر عمل میں آئے گی۔



## بچوں کا گم ہو جانا

یَامُعِیدُ پڑھنا عمر رفتہ کی خطاؤں کا کفارہ ہے۔ دائم المریض اگر
ہر وقت یامُعید پڑھتا رہے تو تھوڑے دنوں میں مرض سے نجات مل
جاتی ہے۔ بچے گم ہو جاتے ہیں تو ماں باپ کے اوپر قیامت ٹوٹ پڑتی
ہے۔ دل کا چین اور قرار ختم ہوجاتا ہے۔ کسی کروٹ آرام نہیں ملتا۔
کھانا پینا سب مٹی بن جاتا ہے۔ آنکھوں سے نیند اُڑجاتی ہے۔ طرح
طرح کے وسوسے اور پریشان کن پراگندہ خیالات سے ماں باپ
مضطرب رہتے ہیں۔ جب گھر کے تمام افراد سو جائیں آدھی رات کے
وقت مکان کے چاروں کونوں پر ستر ستر مرتبہ یامُعِیدُ پڑھ کر پھونک
ماردیں۔ اللہ کی رحمت سے گم شدہ بچے واپس آجاتے ہیں یا ان کا
سراغ مل جاتا ہے۔ ہزاروں والدین اس عمل کی برکت سے اپنی کھوئی
ہوئی جنت دوبارہ پاچکے ہیں۔

## شوہر کو راہِ راست پر لانے کے لئے

جس شخص کے اوپر حس کا غلبہ ہو اور وہ اپنے اوپر قابو نہ رکھتا ہو
یا شوہر جنسی معاملہ میں دوسری عورتوں میں دلچسپی لیتا ہو اور بیوی کے
حقوق پورے نہ کرتا ہو ایسی صورت میں جس کے اوپر جس کا غلبہ ہے

وہ یامُمیتُ پڑھتا پڑھتا سوجائے یا بیوی سو مرتبہ پڑھ کر شوہر کا تصور کرتے کرتے سوجائے۔

## ہائی بلڈ پریشر کا علاج

زعفران اور عرق گلاب سے بلور کی پلیٹ پر یا مٹی کی کوری رکابی پر گیارہ مرتبہ یاحیُ لکھ کر صبح، شام، رات پانی سے دھو کر پئیں۔ ذہنی سکون اور اعصابی کمزوری دور کرنے کے لئے نہایت مفید علاج ہے۔ ہائی بلڈ پریشر کے مرض میں جب بھی پانی پئیں یاحی قبل کل شیٔ یاحیُ بعد کل شیٔ تین مرتبہ پڑھ کر دم کرلیا کریں۔ انشاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔

## روشن ضمیر

ہر طرف سے ذہن ہٹا کر یکسوئی کے ساتھ کسی گوشے یا کھلے آسمان کے نیچے بیٹھ کر ۳۰۰ مرتبہ یاماجد پڑھا جائے۔ اللہ کے فضل و کرم سے دل نورٌ علیٰ نور ہوجائے گا اور اللہ تعالیٰ کی صفات کا مشاہدہ ہوگا۔ اس وظیفہ میں ہر قسم کی تمباکو نوشی، لہسن، پیاز اور بدبودار چیزوں سے پرہیز لازمی ہے۔

## خوف و غم سے نجات

یاصمدُ کثرت سے پڑھا جائے تو آدمی مخلوق سے بے نیاز ہوجاتا ہے۔ بظاہر دنیا اس پر تنگ ہوجاتی ہے لیکن بباطن وہ اللہ کی بادشاہی میں شریک ہوجاتا ہے۔ اس اسم کا ورد رکھنے والا بندہ خوف و غم سے نجات حاصل کرلیتا ہے۔

## توبہ کی قبولیت

توبہ سے گناہ معاف ہوجاتے ہیں اور بندہ اللہ تعالیٰ سے قریب ہوجاتا ہے۔ گناہ آدمی سے ہی سرزد ہوتا ہے۔ گناہ سے کوئی پاک نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ اس بات کو پسند کرتے ہیں کہ بندہ اللہ تعالیٰ سے توبہ کرتا رہے۔ توبہ کرنے سے پہلے جتنی مرتبہ دل چاہے یامُؤَخِّرُ کا ورد کریں۔ انشاء اللہ توبہ قبول ہوگی۔ چاہئے کہ توبہ کرتے وقت اپنے رب کے حضور عاجزی وانکساری اور گناہوں سے ندامت کا اظہار کیاجائے۔

## غیبی مدد

صبح بیدار ہونے کے بعد سو مرتبہ یامُقتدِرُ پڑھنے سے دن بھر کے تمام کام آسان ہوجاتے ہیں۔ لوگ تعاون کرتے ہیں اور غیب سے مدد حاصل ہوتی ہے۔

## عدم تحفظ کا احساس

بلوہ ہوجائے، فساد اور خون خرابے کے حالات پیدا ہوجائیں، غنڈہ

## پُرکشش آنکھیں

سورج طلوع ہونے کے بعد جب دھوپ تیز ہوجائے ایک سو مرتبہ یاظاھِرُ پڑھ کر ہاتھوں کی آٹھوں انگلیوں پر دم کریں اور ان انگلیوں کو اپنی آنکھوں پر پھیرلیں۔ آنکھیں انشاء اللہ خوبصورت اور پُرکشش ہوجائیں گی۔

## فرشتوں سے ہم کلامی

رات کو سونے سے پہلے ایک ہزار مرتبہ درود شریف اور گیارہ سو مرتبہ یاباطِنُ پڑھ کر مراقبہ کریں۔ یہ اسم پڑھنے والے بندے کا دل اللہ کی محبت سے سرشار ہوجاتا ہے اور اس کے دل میں روشنیوں کا اس قدر ہجوم ہوجاتا ہے کہ اس کے اوپر باطنی اسرار منکشف ہونے لگتے ہیں۔ مراقبہ میں کامیابی کے بعد جب اس کے اندر باطنی نظر کھلتی ہے تو وہ فرشتوں سے ہم کلام ہونے لگتا ہے اور غیب کی دنیا میں موجود اللہ کی مخلوق ایسے بندہ کی زیارت کرنا اپنے لئے سعادت سمجھتی ہے۔

نوٹ۔ اس اسم کا ورد اپنے پیرو مرشد کی نگرانی میں کرنا چاہئے۔

## ایام کی خرابی

اللہ تعالیٰ کے نظام کے تحت صنفِ نازک کی خوب صورتی کا راز ماہانہ نظام کی باقاعدگی پر قائم ہے۔ اگر اس نظام میں کمی واقع ہوجائے یا



گردی ہو یا عدم تحفظ کے احساس کا غلبہ ہو اور جنگ کی تباہ کاریاں ہوں۔ ان سب سے محفوظ رہنے کیلئے یامُقدِّمُ ۱۲۵۰۰۰ (سوا لاکھ) مرتبہ اجتماعی طور پر پڑھا جائے۔ انشاء اللہ ہر تکلیف اور شر سے حفاظت ہوگی۔

## اولاد نرینہ

دیکھا گیا ہے کہ بعض اوقات لڑکیاں زیادہ ہوتی ہیں۔ پانچ چھ سات لڑکیوں کے اوپر بھی کوئی لڑکا نہیں ہوتا۔ اولاد نرینہ کے لئے حمل قرار پانے کے بعد سے تین مہینے تک روزانہ چالیس مرتبہ یااوّلُ پڑھ کر ماں اپنے پیٹ پر دم کرے۔ انشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔ پیدائش کے بعد لڑکے کا نام اللہ کے نام کے ساتھ رکھا جائے۔ مثلاً عبداللہ، عبدالاوّل، عبدالغفار وغیرہ۔

## عزت وتوقیر

ہر نماز کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یاآخِرُ کا ورد کرنے سے بندہ کے دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت پروان چڑھتی ہے اور اس کا خاتمہ ایمان پر ہوتا ہے۔ سفر میں جاتے وقت یاآخِرُ ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر اور اپنے اہل و عیال کے اوپر دم کردیں۔ جہاں جائیے گا عزت و توقیر حاصل ہوگی۔

اندرونی طور پر اعضاء متورم ہو جائیں تو عورت کو نہ صرف یہ کہ ہر مہینہ شدید کرب سے گزرنا پڑتا ہے بلکہ اس کی خوبصورتی بھی متاثر ہوتی ہے۔ اس نظام کو درست رکھنے کے لئے خالص السی کے تیل پر روزانہ ایک ہزار مرتبہ گیارہ دن تک یَامُتعالِی پڑھ کر دم کیا جائے اور صبح سورج نکلنے سے پہلے ریڑھ کی ہڈی کے جوڑ پر جو کولہوں کے درمیان ہوتا ہے، بلاناغہ ایک ماہ تک مالش کی جائے۔

## بچوں کو نظر لگنا

چھوٹے بچوں کو جب نظر لگ جاتی ہے تو بچے دودھ پینا چھوڑ دیتے ہیں۔ اور چڑچڑے ہو جاتے ہیں۔ بغیر کسی وجہ کے روتے رہتے ہیں۔ بچوں کی اس تکلیف سے ماں باپ اور گھر کے تمام افراد کو پریشانی لاحق ہو جاتی ہے۔ نیلے رنگ کا کچا دھاگہ لے کر سات مرتبہ بچے کے سر سے پیر تک ناپیں اور سات مرتبہ یَابَرُّ پڑھ کر بچے پر دم کریں اور دوسری پھونک دھاگہ پر لگائیں اور دھاگے کو جلا دیں۔ بچہ کے اوپر سے نظر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ نشہ اور بُری عادتوں سے محفوظ رہنے کے لئے باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر گیارہ سو مرتبہ یَابَرُّ پڑھیں۔ بُری عادتوں سے طبیعت بیزار ہو جائے گی۔ طبیعت کی اس بیزاری سے فائدہ اٹھانے کے لئے اپنا ارادہ اور اختیار بھی استعمال کرنا چاہئے۔



## احساس برتری

جن لوگوں کے اندر احساس برتری زیادہ ہوتا ہے وہ دل کے سخت ہوتے ہیں۔ دوسروں کو تکلیف میں دیکھ کر خوش ہوتے ہیں اور خود کو دوسروں سے بلند مرتبہ سمجھتے ہیں۔ زیادہ تر تو یہ ہوتا ہے کہ ایسے لوگ اس بُری عادت کو برائی نہیں سمجھتے اور وہ برائی کے اس خول میں بند رہنا چاہتے ہیں لیکن کچھ لوگ اس برائی کو جب محسوس کر لیتے ہیں تو اس سے رستگاری چاہتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو چاہئے کہ وہ زیادہ سے زیادہ یاتوّابُ کا ورد کریں۔ اس اسم کا ورد کرنے والا بندہ رحم دل ہوتا ہے اور لوگوں پر مہربانی کرتا ہے۔

دنیا اور آخرت میں مکافات عمل کا قانون رائج ہے۔ جو جیسا کرتا ہے اس کے سامنے دیر یا سویر ضرور آتا ہے۔ اللہ تعالیٰ بدلہ لینے کی قدرت رکھتے ہیں لیکن معاف کرنا ان کی عادت ہے۔ اللہ کی اس سنت پر عمل کرتے ہوئے ہم سب کو چاہئے کہ لوگوں کی خطاؤں کو معاف کردیں اور اگر کسی طرح غصہ ختم نہ ہو اور انتقام کی آگ ٹھنڈی نہ ہو تو وضو بغیر وضو اٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے سات روز تک یَامُنْتَقِمُ کا ورد کریں۔

## گناہوں سے نفرت

اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی تمام خطائیں معاف کرکے عفوودرگزر سے کام لیتے ہیں۔ یاعَفُوُّ کثرت کے ساتھ پڑھنے سے دل میں گناہوں سے نفرت پیدا ہوجاتی ہے اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ دلی تعلق قائم ہوجاتا ہے۔

## رخصتی کے وقت

اللہ تعالیٰ نے غصہ کو ناپسند فرمایا ہے۔ ارشاد ہے۔

"اور جو لوگ غصہ کھاتے ہیں اور لوگوں کو معاف کردیتے ہیں' اللہ ایسے احسان کرنے والے بندوں سے محبت کرتا ہے۔"

بہ نظرغائر دیکھا جائے تو یہ بات سامنے آتی ہے کہ غصہ کرنے سے خود غصہ کرنے والے آدمی کو ہی نقصان پہنچتا ہے۔ غصہ کے عالم میں دوران خون تیز ہوجاتا ہے۔ وہ لہریں جو آدمی کی صحت کے لئے ضروری ہیں منتشر ہوکر ضائع ہوجاتی ہیں۔ غصہ میں آدمی کے حواس خراب ہوجاتے ہیں اور اس سے ایسی حرکت سرزد ہوسکتی ہے جس پر اسے ساری عمر پچھتانا پڑتا ہے۔ اس بری عادت سے محفوظ رہنے کے لئے یارُؤفُ کا ورد عجیب و غریب تاثیر رکھتا ہے۔ بعد نماز عشاء اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ یارُؤفُ پڑھنے سے محبت و گداز پیدا ہوتا ہے۔ اللہ کی ساری مخلوق اپنے بہن بھائیوں' ماں باپ یا



اللہ کی نظر آتی ہے اور دوسری سب مخلوق بھی ایسے شخص کو عزیز رکھتی ہے۔

جس وقت دلہن رخصت ہو کر خاوند کے سامنے جائے سات مرتبہ یارؤف پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے۔ خاوند ساری عمر بیوی پر مہربان رہے گا۔ اور ناچاقی کی صورت پیدا نہیں ہوگی۔

## اپیل میں کامیابی

مقدمہ میں ناکامی کے بعد اپیل کے وقت یامالک الملک کا اجتماعی طور پر چالیس دن میں سوا لاکھ مرتبہ ختم کیا جائے۔ انشاء اللہ اپیل میں کامیابی ہوگی۔

## حافظہ کمزور ہونا

یاذوالجلال والاکرام ہر نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھنے سے عزت و عظمت میں اضافہ ہوتا ہے۔ اگر کسی شخص کا حافظہ کمزور ہو اور وہ کندذہن بھی ہو تو رات کو سوتے وقت تین عدد بادام گری تین مرتبہ یاذوالجلال والاکرام پڑھ کر دم کرے۔ ایک گری رات کو سوتے وقت' ایک گری صبح نہار منہ اور ایک گری دوپہر کے کھانے سے پہلے کھالے۔ بچوں کے لئے یہ عمل ماں یا باپ کرسکتے ہیں۔ علاج کی مدت اکیس روز ہے۔

پراگندہ ذہنی اور شیطانی وسوسوں سے محفوظ رہنے کے لئے ہر نماز
کے بعد سو مرتبہ یامُقسطُ پڑھنا نہایت مفید عمل ہے۔ اس اسم کے
ورد سے رنج و غم کا غلبہ ختم ہو کر مسرت و شادمانی نصیب ہوتی ہے۔

## بچھڑے ہوئے رشتے دار

عزیز و اقارب دور دراز علاقوں میں بکھر گئے ہوں اور آپس میں
ملاپ کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو سورج نکلنے کے آدھے گھنٹے کے
بعد غسل کر کے آسمان کی طرف دیکھتے ہوئے دس مرتبہ یاجامعُ پڑھ
کر ایک انگلی بند کر لیں۔ پھر دس مرتبہ پڑھ کر دوسری انگلی بند کر لیں۔
اسی طرح سے دس مرتبہ پڑھنے کے بعد ایک ایک انگلی بند کرتے چلے
جائیں۔ پہلے دائیں مٹھی بند ہو جائے گی پھر بائیں مٹھی۔ جب دونوں
مُٹھیاں بند ہو جائیں دونوں ہاتھ چہرے کے قریب لے جا کر کھول دیں
اور منہ پر پھیر لیں۔

چالیس روز کے اس عمل سے بچھڑے ہوئے رشتے دار انشاء اللہ
مل جائیں گے۔

کسی بھی وقت نماز کے بعد مال اور اولاد میں برکت کے لئے ستّر
مرتبہ یاغنیُ پڑھیں۔



## میاں بیوی میں اختلاف

میاں بیوی سے ناراض ہو یا بیوی میاں سے ناراض ہو۔ دونوں
میں سے جس کو ضرورت ہو رات کو سونے سے پہلے لیٹ کر یامانعُ
پڑھتے پڑھتے سو جائے۔ دلوں کی کدورت اور آپس کی غلط فہمی دور
ہو جائے گی۔

## شادی میں رکاوٹ

لڑکی یا لڑکے کی شادی نہ ہوتی ہو اور پیغام آنے کے بعد بغیر کسی
وجہ کے رشتہ ختم ہو جاتا ہو اور حسب منشاء شادی کے لئے لڑکا یا لڑکی
خود یا ان کی ماں بعد نماز عشاء تین سو مرتبہ یامُغنیُ پڑھیں۔ عمل کی
مدت نوّے دن ہے۔ یہ عمل ناغہ کے دنوں میں بھی کیا جائے گا۔
یہی تاثیر اللہ تعالیٰ کے اسم یامُعطیُ کی بھی ہے۔

## ایکسیڈنٹ سے حفاظت

کسی کام کو شروع کرتے وقت اکتالیس مرتبہ یانافعُ پڑھا جائے۔
انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔ سفر کرتے وقت ریل، بس، ٹیکسی یا کسی بھی
سواری پر بیٹھنے سے پہلے چند بار یانافعُ پڑھ لیا جائے تو حادثات سے
حفاظت ہوتی ہے۔

## انوار الٰہی

چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے، وضو بغیر وضو ہر وقت یانُورُ پڑھنے سے دل انوار الٰہی سے منور ہو جاتا ہے۔

## معرفت حق

صراط مستقیم پر چلنے، انعام یافتہ لوگوں کی صف میں شریک ہونے اور اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل کرنے کے لئے تہجد کی نفلوں کے بعد اول و آخر درود شریف کے ساتھ یا ھادِیُ پڑھ کر پندرہ منٹ تک مراقبہ کیا جائے۔

## گھر میں خیر و برکت

باوضو یابَدِیعُ پڑھتے پڑھتے سوجائیں تو سچے خواب نظر آتے ہیں اور مستقبل میں پیش آنے والے حالات و واقعات کا علم ہو جاتا ہے۔ یہی اسم اگر سو مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھا جائے تو غم اور پریشانی سے نجات مل جاتی ہے۔ کاروبار معاش میں رکاوٹیں درپیش ہوں تو وہ ختم ہو جاتی ہیں۔ گھر میں خیر و برکت ہوتی ہے۔ گھر کے افراد آپس میں شیر و شکر بن کر زندگی گزارتے ہیں۔

زمین بنجر ہو یا سیم اور تھور کے زیر اثر ہو یا زمین بظاہر ٹھیک ہو



لیکن زمین کے اندر بیج کی صحیح نشوونما نہ ہوتی ہو تو دس سیر چکنی مٹی پر گیارہ مرتبہ یاباقیُ پڑھ کر دم کریں اور یہ مٹی سارے کھیت میں بکھیر دیں۔

یاوارِثُ بکثرت پڑھنے سے عمر میں اضافہ، دل میں فرحت اور سرور پیدا ہوتا ہے۔

## نیکی کا پیکر

وہ لوگ جو راست باز ہیں، نیکی کو پسند کرتے ہیں، دوسروں کے دکھ درد کو اپنا دکھ درد سمجھتے ہیں، جو بات اپنے لئے اچھی سمجھتے ہیں، تمنا کرتے ہیں کہ دوسرے لوگ بھی وہ کام کریں۔ لوگوں کو ان کے کاموں میں اچھے مشورے دیتے ہیں اور ان کی مشکلات کو دور کرنے کے لئے ان کے ساتھ تعاون کرتے ہیں، ایسے سعادت مند بندوں پر اللہ تعالیٰ کا اسم یارَشِیدُ حکمراں ہوتا ہے۔

ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ یارشیدُ پڑھنے سے آدمی راستی اور نیکی کا پیکر بن جاتا ہے اور اس کے لئے سعادت مندی کی تمام راہیں کشادہ ہو جاتی ہیں۔ کردار میں بزرگی کے آثار نمایاں ہو جاتے ہیں۔

## اچھی بیوی

اچھے اور برگزیدہ لوگ حلیم الطبع ہوتے ہیں۔ بڑوں کا ادب کرتے

ہیں اور چھوٹوں کے ساتھ شفقت سے پیش آتے ہیں۔ سخت سے سخت مصیبت میں صبر سے کام لیتے ہیں۔ حالات کتنے ہی اچھے ہوں غرور اور تکبر کو اپنے پاس پھٹکنے نہیں دیتے۔ اللہ کی دی ہوئی نعمتوں سے غریبوں کی مدد کرتے ہیں اور اپنی زندگی کے ہر لمحے میں نیکی و نیکوکاری کی طرف مائل رہتے ہیں۔ ہر نماز کے بعد اکّیس مرتبہ یَاصَبُوْرُ کا ورد کرنے سے آدمی کے اندر مندرجہ بالا ساری خصوصیات پیدا ہو جاتی ہیں۔

اگر حاکم خود سر اور بد زبان ہو یا کسی عورت کا خاوند بات بے بات گالیاں بکتا ہو اور بیوی کو پیر کی جوتی سمجھتا ہو' ان باتوں سے محفوظ رہنے کے لئے گیارہ دن تک ظہر کی نماز کے بعد گیارہ سو مرتبہ یَاصَبُوْرُ پڑھ کر دعا کی جائے۔

## یادداشت

## خواجہ شمس الدین عظیمی ایک نام ہے

جسے سن کر ذہن میں ماورائی دنیا کا نقشہ اُبھرنے لگتا ہے، فہم میں گہرائی پیدا ہوتی ہے۔ دل اللہ اور اللہ کی مخلوق کی محبت سے بھر جاتا ہے۔ ان کے قلم سے لکھی ہوئی ہر کتاب کو عوام نے پسند اور قبول کیا ہے۔ عظیمی صاحب کی کتابیں پڑھیے اور سکون حاصل کیجیے۔

**آوازِ دوست**.....اللہ کے دوست کے باطن پرواردھونے والے خیال سے اُٹھنے والی لہریں۔ فکر افزا طرزِ نگارش۔

**تجلیات**.....روحانی طرزِ فکر اور صاحبِ قرآن کی رہنمائی میں استدلال سے زندگی کے ہر شعبہ کی آبیاری۔

**صُفّہ**.....اعلیٰ اوصاف، کردار سازی اور تعمیرِ شخصیت کے لیے رہنما احادیث.....
مؤلف: ڈاکٹر وقار یوسف عظیمی.....